



یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

JANUARY 2020
ABC Certified/CPNE Member

آفاقی معلومات کا علمبردار




# روحانی ماہنامہ آئینۂ قسمت® لاہور

## 2020ء پاکستان کا مستقبل؟ وزیر اعظم عمران خان اور عدد (22)




## جفری پیش گوئیاں 2020ء



ASTROLOGY FOR ALL

بانی: منجمِ اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرۃ العزیز




آفاقی معلومات کا علمبردار

# ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت لاہور

آخر ظہور با سعادت امام مہدی آخر الزمان ؑ کے انتظار میں شائع ہونے والی بین الاقوامی جنتری

## بارہ امامیہ جنتری 2020ء

2020

رب سے ملانے والا سال

ASTROLOGY FOR ALL

## زنجانی جنتری 2020ء

GOLDEN YEARS 73

aienaeqismat@gmail.com

Alaska
Canada
Europe
Russia

2020ء عالمی امن یا جنگ کا سال؟

قطب غوث ابدال کی نئی ذمہ داریاں

Africa
United States
South America

نئے پاکستان کا مستقبل

ASTROLOGY FOR ALL




اپنے اندر بے پناہ علمی و روحانی خزانہ لیے ہوئے 1947ء سے ہر ماہ باقاعدگی سے شائع ہوتا ہے

قدیم و جدید ریسرچ پر مشتمل پاک و ہند میں شائع ہونے والا منفرد آفاقی، فلکیاتی و روحانی مجلہ

اپنے قریبی بک سٹال سے طلب فرمائیں

نمونہ کا شمارہ مفت منگوائیں

قیمت 100 روپے

خواہش مند حضرات نمونہ کا شمارہ منگوانے کیلئے 20 روپے کے ڈاک ٹکٹ لازماً ارسال کریں (ادارہ)

سلسلہ روحانیات حضرت سید میراں حسین شاہ زنجانی پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت ® لاہور
آفاقی ... کا علمبردار

جلد نمبر 72 JANUARY 2020 شمارہ نمبر 10

بانی ادارہ منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندان زنجانیہ عالیہ
شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ
مڈل ایسٹ 12000 روپے
انڈیا، ایران، سری لنکا 12000 روپے
یورپ، فار ایسٹ 14000 روپے
امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 15000 روپے

قیمت 100 روپے
سالانہ چندہ 1000 روپے
لائف ممبر شپ 15000 روپے For 12 Years
لائف ممبر شپ 1000 ڈالر For 12 Years





چیف ایڈیٹر: شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

گروپ ایڈیٹر: شہزادہ سید محمد علی زنجانی

آئینہ قسمت — زنجانی جنتری — بالطلسمیہ جنتری — البیرونی تقویم

ایڈیٹر: شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

سب ایڈیٹر: شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

مجلس مشاورت
- مخدوم سید طاہر سجاد زنجانی
- مخدوم سید حسن پیر قادری
- چوہدری واجد علی خان
- میجر (ر) خالد اسمٰعیل قاضی
- کرنل (ر) سید اکبر علی شاہ
- ڈاکٹر اجمل نیازی
- پروفیسر توفیق بٹ
- شجاعت ہاشمی (آرٹسٹ)
- افتخار احمد
- محمد سلیم نقشبندی
- علامہ صمصام الدین

مشیر قانونی: طالب علی غضنفر ایڈووکیٹ، محمد عامر چوہان ایڈووکیٹ

کمپوزنگ & لے آؤٹ: ارشد علی

سرکولیشن منیجر: حامد بشیر






کاشانہ زنجانی 125-ڈی، گلبرگ 2
54660
بالمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ لاہور
Ph: 042-35752277 - 35872277
Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی 19-A جی ٹی روڈ (جہلم روڈ) بالمقابل گالف کلب/آرمی ہاؤس، راولپنڈی
PH: 051-8732742
051-8732764

کاشانہ زنجانی
نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ آرام باغ روڈ، کراچی-74200
Ph: 021-32217544





سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس ریلوے روڈ لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا





websites:www.aienaeqismat.com.pk
Email:aienaeqismat@gmail.com

# حمد

قمر زیدی

شایانِ شان تری کر سکیں بیاں
اتنی مجال معنی و الفاظ میں کہاں
میں بندہ فقیر و گنہگار اور تو
غفار و پروردگار و مددگار و مہرباں
پروردگار قادر مطلق ہے تیرا نام
اک حرفِ کن سے تو نے بنائے ہیں دو جہاں
یکتا ہے تیری ذات، دوامی تری صفات
قلب بشر میں ہے جو ہے تجھ پر عیاں
سوچوں تو اردگرد دیکھوں تو آس پاس
محسوس گر کروں تو دل و جان میں ہے نہاں
مالک تری ثنا ہے مرکزِ خیال
ہوتا ہے ہر کرن سے مرے فن کی تو عیاں

# نعت

تابش دہلوی

تمام شکل محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں جلوہ آرا ہے
وہ حسن ذات جو ہر آئینہ سے پیدا ہے
یہ راز مجھ پہ تری رحمتوں سے فاش ہوا
کہ یہ وجود تو محرومیوں کی دنیا ہے
احد نہیں مگر احمد ہیں کیا یہ کیا معلوم
حجابِ میم یہاں کب کسی سے اٹھا ہے
میرے وجود کی تشنگی بجھائے گا
سراب جس کے سحابِ کرم سے دریا ہے
کبھی حرم ہے مدینہ کبھی مدینہ حرم
نگاہِ شوق یہ عالم بھی دیکھنے کا ہے
بہت ملا ہے رؤف و رحیم سے تابش
بتاؤں کیا کہ مرے دامن میں آج کیا کیا ہے




# منقبت

منظور حسین بابل

کھلے ہیں پھول اور چٹکی کلی ہے
نبی کی گود میں ان کا وصی ہے
علی کا تذکرہ ہے ہر زباں پر
ہوا بھی آج اِٹھلا کر چلی ہے
پڑھو صلے علیٰ مل کر عزیزو
حرم میں آج میلاد علی ہے
ولائت جس کو کعبے سے ملی ہے
کہا حق نے یہی میرا ولی ہے
ولادت کے لیے مخصوص کب تھا
شرف یہ دیکھ کر دنیا جلی ہے
خزاں کا دور چھٹنے کو ہے مظہر
نسیم صبح یہ کہہ کر چلی ہے

# عرسِ منجم اعظم الحاج شاہ زنجانی رحمۃ اللہ علیہ

از تحریر: شہزادہ سیّد محسن علی زنجانی

جشن میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے زیر سایہ 10 ربیع الاول/ بمطابق 09 نومبر بروز ہفتہ 2019ء بانی ادارہ آئینہ قسمت کا 47 واں عرس بمقام درگاہ شاہ زنجانی بھماں جھگیاں براستہ عامر روڈ شادباغ لاہور کے علاوہ کاشانۂ زنجانی D-125، گلبرگ II میں محفل میلاد کی صورت میں منایا گیا۔

ہر سال کی طرح اس مرتبہ بھی 10 ربیع الاول/ بمطابق 09 نومبر بروز ہفتہ 2019ء نماز ظہر کے بعد محفل میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم کا آغاز شہزادہ سیّد محسن علی زنجانی نے تلاوت کلام پاک سے محفل کا آغاز کیا۔ اس کے بعد یکے بعد دیگرے ثناء خوانوں علامہ محمد وقاص عطاری قادری، محترم جناب محمد کوثر علی قادری، محترم جناب محمد ناصر علی قادری نے محفل میں جوش وولولہ روحانی سماع باندھ دیا۔ محفل کے اختتام پر محترم جناب قبلہ علامہ محمد عمیر قادری دامت برکاتھم العالیہ نے خصوصی خطاب سے محفل کو رونق بخشی اور محفل میلاد النبیؐ اور عرس شاہ زنجانی کو رونق بخشنے کیلئے جن مہمانانِ گرامی نے خصوصی شرکت فرمائی۔ محترم جناب علامہ اشفاق قادری، محترم جناب محمد دانیال عطاری قادری، محترم جناب ندیم وائس چیئرمین گوالمنڈی، محترم جناب طلعت محمود صدر لوہا مارکیٹ، پیر سیّد افضل زنجانی، محترم جناب جمیل بدر صاحب (برادر مرحوم جہانگیر بدر صاحب)، جناب محمد یونس صاحب (بھماں جھگیاں)، جسٹس رانا زاہد محمود صاحب (سابق جج لاہور ہائی کورٹ، موجودہ جج الیکشن ٹربیونل پنجاب)، محترم جناب ذوالفقار علی بدر صاحب (صاحبزادہ مرحوم جہانگیر بدر صاحب)، محترم جناب غلام محمد علی حسن گجر صاحب (وائس چیئرمین گجر برادری، صدر شاہ عالم مارکیٹ تاجر برادری)، صاحبزادہ پیر سیّد ظہور شاہ کاظمی (سجادہ نشین حضرت صابر شاہ ولی وحضرت ناصر شاہ ولی)، میاں محمد اکرم صاحب (ڈپٹی سپرنٹنڈنٹ)، خواجہ ندیم سعید صاحب (چیئرمین وال سٹی UC)، علامہ محمد اشفاق عطاری قادری صاحب، جناب سیّد ریاض علی شاہ گیلانی صاحب، محمد شہزاد بٹ صاحب (چیئرمین مصالحتی عدالت وال سٹی)، محمد فیصل بٹ (چیئرمین کینال پارک بازار)، علامہ عبدالقیوم قادری صاحب، چوہدری محمد خرم ریاض گجر صاحب (چیئرمین گجر یوتھ ایسوی ایشن)، جناب سیّد شاہد علی قادری نقشبندی صاحب (کینال پارک)، مفتی محمد ساجد عطاری قادری صاحب، پیر سیّد ریاض علی شاہ صاحب (شادباغ)، الحاج محمد خالد محمود صاحب (خلیفہ مرتضیٰ علی حسینی عثمان آباد انڈیا)، معین الحق علوی صاحب، جناب سیّد اشتیاق حسین بخاری صاحب، محترم جناب حاجی انور صاحب (شادمانی ہال)، جناب سیّد عاصم بخاری صاحب (اداکار)، جناب سیّد اویس شاہ بخاری صاحب، محمد حبیب خان (سابق چیئرمین کینارل پارک بازار)، جناب سیّد شجاعت ہاشمی صاحب، جناب سیّد ریحان شاہ بخاری صاحب، محترم جناب عبدالعزیز صاحب، جناب ڈاکٹر نوازش علی صاحب، علامہ وقار علی قادری صاحب، محترم جناب جمال بدر صاحب، قاری محمد عارف صاحب نے شرکت کی۔ 4 بجے سبھی حاضرین محفل درود شریف کا ورد کرتے ہوئے درگاہ چنوں شاہ سے درگاہ شاہ زنجانی کی طرف چادر پوشی کے لیے روانہ ہوئے۔ درود وسلام کے ورد میں سجادہ نشین سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی کے ہمراہ سینکڑوں زائرین کے ساتھ چادر پوشی کی۔

قارئین کو سال نو 2020ء مبارک ہو

شہزادہ سیّد مسعود علی زنجانی

# ریاستِ مدینہ کا ایک اور نیا سال 2020ء

## برج قوس میں سات ستاروں کا اجتماع اور ان میں 26 دسمبر 2019ء سورج گرہن کے بداثرات کی جھلک

**22 کروڑ عوام کا صدقہ شہزادہ سیّد انتظار حسین زنجانی نے تقریباً 2 لاکھ زندہ مچھلیاں حضرت خضرؑ کی پناہ میں دریاؤں میں ڈلوائی ہیں نبیؑ کی پناہ میں مچھلیاں پھلے پھولیں اور پاکستانی قوم بھی پھلے پھولے۔**

**U.N.O** عالمی سطح پر ممالک کو پوچھتی ہے یا اسے یاد دلایا جاتا ہے کہ دُنیا کی فلاں اہم شخصیات جس کے کارہائے صد نمایاں ہوں اس سال کو اس شخصیت سے منسوب کیا جاتا ہے۔ ابھی حال ہی میں بابا گورونانک کا **550** واں یوم پیدائش سکھ قوم نے پاکستان کے اندر کرتار پور میں آ کر منایا حکومت مدینہ نے اس پر اربوں روپے خرچ کئے اور اس عمل کی سکھ قوم اور وزیراعظم عمران خان نے بھی خوب پذیرائی فرمائی۔ یقیناً بین المذاہب کے اعتبار سے ایک اچھا عمل ہے۔ ریاست مدینہ کے خالق رسول اللہ ﷺ کے چچا حضرت ابوطالبؑ کا وصال **619** عیسوی میں ہوا۔ یوں **2019**ء میں **1400** سال پورے ہوئے۔ **2019**ء کو سال ابو طالبؑ منایا جانا چاہئے تھا۔ بشرط موجودہ ریاست مدینہ کو ریاست مدینہ کے سب احکامات یاد ہوتے۔ حضور ﷺ نے اپنے چچا کے سال وصال کو سال غم قرار دیا تھا۔ آپ کے چچا ہی تھے جنہوں نے دُنیا کا پہلا یتیم خانہ بنایا اور اپنے یتیم بھتیجے کو گود لیا۔ بحر حال سال گذر گیا چند سنجیدہ مومنین کے علاوہ اس پر کسی نے توجہ نہیں کی۔

قارئین و ناظرین آئینہ قسمت، زنجانی جنتری، بارہ امامیہ جنتری، البیرونی تقویم اور **AQ tv** یوٹیوب اس بات سے آگاہ ہیں کہ **27,26,25** دسمبر برج قوس میں سات ستارے شمس، قمر، عطارد، مشتری، زحل، کیتو اور پلوٹو مقابل راہو اور پھر **26** دسمبر سورج گرہن کے بداثرات کا تذکرہ ہم نے کیا تھا اور عرض کیا تھا کہ اجتماع کواکب اور سورج گرہن لگنے سے مہینہ قبل تا بعد **26** نومبر **2019**ء تا **21** جنوری **2020**ء تک آسمانی کونسل پر نحوست سیارگان کے بادل چھائے رہیں گے۔ **26** دسمبر کو ہی آرمی چیف جناب قمر جاوید باجوہ صاحب کی مدت ملازمت میں توسیع کا تنازعہ سپریم کورٹ اور حکومت کے مابین شروع ہو گیا۔ یہ پاکستان کی سیاسی تاریخ کا انوکھا واقعہ چھ ماہ کو توسیع کے بعد اب پارلیمنٹ میں بل پاس ہونے کے لئے حکومت کے پاس اکثریت نہیں ہے۔

**11** دسمبر پاکستانی قوم نے **T.V** پر دیکھا کہ لاہور کے دل کے ہسپتال پر وکیلوں نے حملہ کر دیا۔ جبکہ عالمی جنگوں میں بھی ہسپتال حملوں سے محفوظ رہتے ہیں۔ بے خبر ریاست مدینہ کو چاہئے تھا کہ حملہ سے قبل ڈاکٹروں اور وکیلوں میں صلح کروادیتی۔ دُعا ہے کہ **26** جنوری **2020**ء تک مزید ناگہانی صدمات سے قوم محفوظ رہے۔ سلسلہ روحانیات حضرت سیّد میراں حسین شاہ زنجانی پیر بھائی داتا گنج بخشؒ کی جانب سے **22** کروڑ عوام کا صدقہ شہزادہ سیّد انتظار حسین زنجانی نے تقریباً **2** لاکھ زندہ مچھلیاں حضرت خضرؑ کی پناہ میں دریاؤں میں ڈلوائی ہیں نبیؑ کی پناہ میں مچھلیاں پھلے پھولیں اور پاکستانی قوم بھی پھلے پھولے۔

ستارے بتاتے ہیں کہ اپوزیشن حاوی اور حکومت کمزور ہوگی۔ سودے بازی یا مائنس ون فارمولا اسمبلی کے اندر وزیراعظم کی تبدیلی یا پھر ایمرجنسی مارشل لاء جیسے حالات سیاست کی بساط لپیٹ دی جائے یا نظام حکومت صدارتی طرز اختیار کر جائے۔ ملکی سرحدوں خصوصاً کشمیر پر عسکری نقل و حمل جھڑپوں میں اضافہ اور ناگہانی موسمی اثرات زلزلے طوفان آنے سے جانی مالی نقصانات کا اندیشہ بعید از قیاس نہیں۔ ہمیں اللہ سے رحم مانگنا چاہئے اور صدقات پر زور دینا چاہئے پھر عرض ہے پاکستان پاکستانی قوم کا صدقہ منگل کے دن تمام ذبیحہ خانے کھول دینے کا ہے۔

واللہ اعلم بالصواب

# عالمی وسیاسی پیشگوئیاں

زائچہ نیومون — بحساب ویدک — 16 دلو 00

26 جنوری 2020ء اسلام آباد بوقت 10 بجکر 13 منٹ

زائچہ فل مون — بحساب ویدک — 26 سنبلہ 25

11 جنوری 2020ء اسلام آباد بوقت صفر بجکر 21 منٹ

آسمانی کونسل پر سال نو 2020ء کی ابتداء زائچہ نیومون زائچہ سورج گرہن اور فل مون زائچہ چاند گرہن سے ہو رہی ہے۔ پارلیمنٹ میں متعدد قوانین پاس کرنے کے ساتھ ساتھ سپہ سالار کی تقرری مدت میں اضافہ کے لئے بھی بل آٹھ ستاروں اور سورج گرہن کے سبب خاصہ اہمیت اور ہنگامہ خیز دکھائی دیتے ہیں بل کے پاس ہونے میں پریشانیاں شور وغل اور تنازعات پھیل سکتے ہیں، حکومت ایک بار پھر کابینہ میں ردو بدل کرسکتی ہے۔ بل پاس کرانے میں مخالفت اور اپوزیشن سے حکومت کی سودے بازی جیسے حالات وواقعات دکھائی دیتے ہیں۔ سیاسی نجوم میں کسی بھی ملک کا پارلیمانی نظام پورے ملک کا ستون کہلاتا ہے۔ برج قوس کے 10 درجے پر قران شمس و قمر اور سورج کا گرہن لگنا اندرون ملک سخت سیاسی بے چینی کا اشارہ ہے۔ برج جوزا کے 26 درجہ دسویں چاند گرہن عسکری اداروں کو ایٹمی اثاثوں کی حفاظت کی نگرانی کو سخت کرنا چاہئے۔ حکمران پارٹی اپوزیشن اقدام کے درمیان اقتدار کی کشمکش میں فوج کی مداخلت اور ایمرجنسی مارشل لاء کے خدشات بھی دکھائی دیتے ہیں۔

**زائچہ نیومون:۔** طالع دلو کا حاکم ستارہ زحل گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر اور یہیں شمس وقمر کا قران ہورہا ہے ہمراہ اسی گھر میں مزید تین کواکب عطارد مشتری اور کیتو یوں ملا کر چھ کواکب ساتوں پلوٹو اور آٹھواں مقابل راہو اسی زائچہ نیومون کو سورج گرہن کا زائچہ بھی کہہ سکتے ہیں۔ جبکہ تمام ستارے پارلیمنٹ کے گھر میں گہن زدہ سورج سے کسی حد تک متاثر ہورہے ہیں۔ عوام کا حاکم قمر میڈیا کا حاکم عطارد قانون کا حاکم مشتری تینوں ستارے غروب ہیں۔ شمس فطرتی طور سے اہم شخصیات صدر، وزیراعظم سے منسوب چوتھے اپوزیشن کا مالک ستارہ زہرہ بارہویں خفیہ سرگرمیوں جبکہ دسویں ستارہ مریخ اپنے ہی گھر میں ابتدائی درجہ پر ہے۔ پارلیمنٹ میں متعدد قوانین پاس کرنے کے ساتھ ساتھ سپہ سالار کی تقرری مدت میں اضافہ کے لئے بھی بل آٹھ ستاروں اور سورج گرہن کے سبب خاصہ اہمیت اور ہنگامہ خیز دکھائی دیتے ہیں بل کے پاس ہونے میں پریشانیاں شور وغل اور تنازعات پھیل سکتے ہیں دوست ممالک سے غلط فہمیاں پیدا ہوسکتی ہیں حکومت ایک بار پھر کابینہ میں ردو بدل کرسکتی ہے۔ عطارد کی متاثرہ پوزیشن

ممبران اسمبلی کے درمیان نا اتفاقی تلخ اور سخت بحث ومباحثہ آرائی بل پاس کرانے میں مخالفت اور اپوزیشن سے حکومت کی سودے بازی جیسے حالات وواقعات دکھائی دیتے ہیں۔ سیاسی نجوم میں کسی بھی ملک کا پارلیمانی نظام پورے ملک کا ستون کہلاتا ہے۔ برج قوس کے **10** درجے پر قران شمس وقمر اور سورج کا گرہن لگنا اندرون ملک سخت سیاسی بے چینی کا اشارہ ہے۔ حکومت اپوزیشن عوام کے مابین نا اتفاقی بے چینی نفرت فرقہ ورانہ مذہبی تعصبات حسد پیدا ہو مذہبی فرقہ ورانہ فسادات کے نتیجہ میں املاک انسانی جانوں کے نقصانات کا اندیشہ۔ وزارت داخلہ کو چوکنا رہنا ہوگا۔ عسکری اداروں کو ایٹمی اثاثوں کی حفاظت کی نگرانی کو سخت کرنا چاہئے۔ اندرون ملک حادثات آتشزدگی سے جانی مالی نقصانات کا اندیشہ بعید از قیاس نہیں ہیں۔ ستارہ مریخ دسویں اندرون ملک افواج کی اہمیت کو اُجاگر کر رہا ہے۔ حکمران پارٹی اپوزیشن اقدام کے درمیان اقتدار کی کشمکش میں فوج کی مداخلت اور ایمرجنسی مارشل لاء کے خدشات بھی دکھائی دیتے ہیں۔ دشمن ملک کی اندرون ملک سازشیں اچانک بڑھ کر انارکی جیسے حالات اچانک پیدا ہوسکتے ہیں۔ سرحدوں پر افواج کی نقل وحمل دشمن ملک کی سرحدوں پر عسکری شرانگیزی سے جنگ کے خطرات منڈلاتے رہیں۔ مقبوضہ کشمیر وآزاد کشمیر میں زلزلہ ناگہانی موسمی اثرات سے جانی مالی نقصانات کے خدشات آسمانی کونسل پر دکھائی دیتے ہیں۔

## زنجانی جنتری 2020ء سے زائچہ پاکستان ورش پھل کی چند سطریں۔

**7 جنوری تا 25 فروری 2020ء دورِ مشتری**:۔ ستارہ مشتری زائچہ ورش پھل میں پانچویں اپنے ہی گھر دیگر ستاروں کے اجتماع کے ساتھ تحت الشعاع غروب پانچویں کے مقابل گیارہویں **11** جنوری کو چاند گرہن **8** جنوری مشتری کیتو قران اور راہو سے مقابلہ **12** جنوری زحل پلوٹو قران اندرون ملک جرائم کی شرح اچانک بڑھ سکتی ہے۔ بھارت سے کشیدگی میں مزید اضافہ سرحدی صورتحال بھی تشویش ناک اسمبلی ٹوٹنے ایمرجنسی مارشل لاء جیسے خدشات بعید از قیاس نہیں۔ بازار حصص سٹاک ایکسچینج میں زبردست اُتار چڑھاؤ سے تخمین بازی کا بڑا کام کرنے والوں کو بڑا نقصان ہوسکتا ہے۔ سوشل میڈیا سوسائٹی میں پھیلائی گئی افواہوں سے دُور رہیں کم از کم وہ فیملیز ادارے محفوظ رہیں گے جو معاشرتی امور میں مثبت حصہ لیں گے۔

**زائچہ فل موون**:۔ آسمانی کونسل پر چودھویں کے چاند کا زائچہ **11** جنوری **2020**ء کا زائچہ بھی چاند گرہن کا زائچہ ہے۔ چوتھے شمس زحل عطارد مشتری کیتو مقابل قمر اور راہو اندرون ملک سیاسی بھونچال ارضیاتی سخت موسمی اثرات زلزلے طوفان ناگہانی آفات وبلیات حکومت اور اپوزیشن میں سیاسی جنگ بڑھ جانے سے سٹاک شیئرز کاروباری اُتار چڑھاؤ بیروزگاری مہنگائی بڑھنے سے عوام الناس کی پریشانیوں میں اضافہ چاند گرہن کے مزید بد اثرات پڑوسی ممالک کی طرف سرحدی جھڑپوں دھمکیوں سرحدی علاقوں میں چھپے دشمنوں کی طرف سے تخریب کاری نقصان۔ ذرائع مواصلات میں خرابی ریڈیو، ٹی وی چینلز کی نشریات متاثر ہوں۔ پیمرا کی جانب سے بعض چینلز کو وارننگ نوٹسز ریلوے اور ہوائی ٹریفک میں خلل حادثات جیسے خدشات دکھائی دیتے ہیں۔ زراعت کے شعبہ میں کسانوں میں بے چینی اور انکی تنظیمیں احتجاجی جلسے جلوس موسمی اثرات کی خرابی کے سبب باغات فصلوں میں خرابی کیڑے مکوڑوں کا حملہ اپوزیشن پارٹیوں کے اتحاد میں پھوٹ ڈلوانے کیلئے خفیہ قوتیں متحرک رہیں۔ اندرون ملک خصوصاً شمالی علاقہ جات کشمیر میں زلزلے کے جھٹکے ناگہانی موسمی اثرات سے روزمرہ زندگی بعض جگہوں پر عارضی طور سے مفلوج ہوسکتی ہے۔

**قمر در عقرب**

اس نحس وقت کی ابتداء **17** جنوری **23** بجکر **20** منٹ، خاتمہ **20** جنوری **03** بجکر **40** منٹ تک رہے گی۔ بحساب ویدک اس کی ابتداء **19** جنوری **17** بجکر **17** منٹ، خاتمہ **21** جنوری **23** بجکر **12** منٹ پر ہوگا۔ اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔

# 2020ء اور پاکستان کا مستقبل؟

شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی

**غزوہ وہ جنگ جس میں سرکار دو عالم خود شرکت فرمائیں گے۔ اسرائیل، امریکہ اور ہندوستان کی اسلام دشمنی سے غزوہ ہند کا وقت اب دور نہیں ہے**

**برج جدی میں چار اہم کواکب کا قیام برج جدی میں قدرے لمبا ہوگا۔ ستارہ مشتری 30 مارچ 2020ء تا 20 نومبر 2021ء ستارہ مریخ 22 مارچ تا 4 مئی 2020ء ستارہ زحل 24 جنوری 2020ء تا 17 جنوری 2023ء اور پلوٹو 25 فروری 2020ء تا 16 جنوری 2040ء تک یہاں رہیگا۔**

**آج کل ہر دوسرا تیسرا شخص نئے پاکستان کا نعرہ لگنے اور مدینہ جیسی ریاست قائم ہونے کے نعرہ کے بعد نئے پاکستان کا مستقبل پوچھ رہا ہے**۔ اندرون ملک اور دُنیا میں کہیں بھی پاکستانی رہتے ہوں انہیں اپنے وطن کی سلامتی اس کی خوشحالی اور اسکی عزت بہت عزیز ہے۔ آج کا کوئی بھی ملک ایک دوسرے سے الگ تھلگ نہیں رہ سکتا۔ 1947ء میں لاکھوں جانوں کی قربانی دینے کے بعد 14/15 اگست 1947ء مشرقی ومغربی پاکستان کا قیام توعمل میں آگیا مگر ہندوستان کی تقسیم کرنے والی قوتوں نے دونوں ممالک خصوصاً کشمیری عوام کو موقعہ نہ دیا گیا کہ وہ اپنی قسمت کا فیصلہ کرسکیں یوں پاک بھارت میں مسلسل 72 سال سے ابتک تنازعہ کشمیر جاری U.N.O نے 1948ء میں دونوں ملکوں میں جنگ بندی کروا کر کشمیریوں کو انکی قسمت کا فیصلہ کرنے کا وعدہ کرایا جس پر ابتک عمل نہیں ہوا 1971,1965ء اور آج 2019ء اور 2020ء پھر دونوں ملکوں کے مابین جنگی ماحول بنا ہوا ہے۔ قائداعظم کی دور اندیش نگاہوں نے سیاسی دفاعی اقتصادی اور جغرافیائی حقائق کو سامنے رکھتے ہوئے کشمیر کو پاکستان کی شہ رگ قرار دیا تھا۔



بھارت نے شق 370 ختم کر کے کشمیریوں کی شناخت کو ختم کرنے کی کوشش کی ہے۔ اور یوں پاکستان کی شہ رگ پر حملہ کر دیا گیا ہے۔ پوری پاکستانی قوم کو بھارتی ظلم کے خلاف کشمیریوں کے ساتھ یکجہتی کا مظاہرہ اپنے اندر لاکھ سیاسی اختلافات کو مٹا کر کرنا ہوگا۔ تاہذا تحریر کشمیر میں کرفیو جاری ہے۔ اگر

آج ہم سب نے ملکِ ظالم کے خلاف آواز نہ اُٹھائی بین الاقوامی میڈیا ہیومن رائٹس اور خود کو بیدار نہ کیا تو ہم غیر محسوس طریقے سے ایک سپر نیرل قوت کے غلام بنتے جائیں گے۔ جو ہماری شناخت ہمارا مذہب اور ہمیں بھی اپنے آپ سے چھین لے گا۔ اسکی ایک ہلکی سی مثال ہمارا موبائل انٹرنیٹ سسٹم ہے جو ایک دجالی فتنہ سے منسلک ہے۔ ماضی

ممالک سے نکل کر ایشیائی ممالک خصوصاً ہندوستان، پاکستان کشمیر کو اپنی لپیٹ میں لے سکتی ہیں۔ تو مریخ دو ماہ اٹھارہ دن کے بعد نکل جائیگا جبکہ دیگر تین کواکب کا قیام **برج جدی** میں قدرے لمبا ہوگا۔ ستارہ **مشتری** 20 مارچ 2020ء تا 5 اپریل 2021ء ستارہ **زحل** 24 جنوری 2020ء تا 17 جنوری 2023ء اور **پلوٹو** 25 فروری 2020ء



منصوبے بے نقاب ہو چکے ہیں۔ مقبوضہ کشمیر میں بھارتی جارحیت کے ٹائمنگ خاصی توجہ طلب ہیں۔ وزیر اعظم عمران خان صاحب کا امریکہ جانا صدر ٹرمپ کا کشمیر سلسلے میں ثالثی کی پیش کش مودی کا شق 370 ختم کر کے کشمیر کو بھارت میں شامل کرنا اور پھر یکے بعد دیگر کئی عرب ممالک کے سربراہان کا مودی کی پذیرائی اسے ہار پہنانا اور کشمیریوں پر ظلم کے خلاف آواز نہ اُٹھانا اسی دجالی فتنہ کے چارٹر آف ڈیموکریسی کا حصہ ہے۔ کشمیر کے ذریعے پاکستان پر جنگی دباؤ بڑھانا دراصل پاکستان کا اسرائیل کو تسلیم کئے جانے کا کھیل بھی معلوم ہوتا ہے۔

قدیم علم نجوم کے مطابق برج جدی زمین سے اور ہندوستان سے منسوب کیا جاتا ہے۔ 2020ء میں آسمانی کونسل پر چار اہم ستارے مریخ مشتری زحل اور پلوٹو کا برج جدی میں اکٹھا ہونا عالمی سیاسی جنگی سازشیں عرب

ہندوستان کی بقاء چھپی ہوئی پاکستان محفوظ ہے تو ہندوستان بھی محفوظ ہے۔ 23 کروڑ کا ایک پاکستان ہندوستان کے اندر بھی چھپا ہوا ہے۔ غزوہ ہند کا چرچہ 2019ء میں خوب رہا۔ یہ 2020ء میں بھی جاری رہیگا۔ غزوہ وہ جنگ جس میں سرکار دو عالمؐ خود شرکت فرمائیں گے۔ اسرائیل، امریکہ اور ہندوستان کی اسلام دشمنی سے غزوہ ہند کا وقت اب دور نہیں ہے۔ **نئے پاکستان کا مستقبل جہاد میں پنہاں ہے حکومت جہاد کا اعلان کرے یا نہ کرے کم از کم اسے جہاد کے لئے تیار رہنے کا اعلان ضرور کر دینا چاہئے یہی نئے پاکستان کا مستقبل ہے۔**

(27/10/2019)

از تحریر: گلفام حسین حسینی، لاہور

# جفری پیشگوئیاں

یاعَلِیُم :۔سَن عیسوی 2020ء میں حفاظتِ جان ومال کیلئے کس اسم کا وظیفہ بہتر ہے؟ 2019ء

| نمبرشمار | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سطراساس | س | ع | ح | ف | ظ | ی | ا | ج | ن | م | و | ظ | ت |
| مؤخرصدر | ت | س | ظ | ع | و | ح | م | ف | ن | ظ | ج | ی | ا |
| مستحصلہ | خ | ا | و | ب | و | ج | ا | ل | س | ف | ط | ظ | ھ |
| جوابی حروف | نظیرہ | خود | نظیرہ | خود | خود | نظیرہ | نظیرہ | خود | نظیرہ | خود | خود | نظیرہ | خود |
| ترتیب | ی | ا | ر | ب | و | ت | س | ل | ا | ف | ط | م | ھ |
| جواب | یا | | رب | | توسل | | | | فاطمہؑ | | | | |

**تشریح:**۔ مستحصلہ علم الجفر سے کیا خوب جواب آیا ہے۔ محمدؐ کے عدد 92 اور علیؑ کے عدد 110 دونوں کو جمع کریں تو ربّ بن جاتا ہے۔ جس کے نمبرز 202 ہیں۔ نسبت 2020 سے یا ربّ 2020 مرتبہ یا 202 مرتبہ روزانہ اوّل آخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا درود شریف پڑھنا 2020 میں بہت نیک اور یہ اس سال کا اسمِ اعظم اور یہی حل المشکلات کا وظیفہ ہے۔ (واللہ اعلم)

یاعَلِیُم :۔کیا عمران خان وزیراعظم پاکستان اپنے پانچ سال پورے کر پائے گا؟ 2019ء

| نمبرشمار | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سطراساس | ک | ا | ع | ی | ن | خ | م | ر | ز | ظ | ج | س | ت |
| مؤخرصدر | ت | ک | س | ا | ج | ع | ظ | ی | ز | ن | ر | خ | م |
| مستحصلہ | ی | س | ظ | ش | ل | ک | ع | م | س | ن | و | ع | و |
| جوابی حروف | خود | خود | نظیرہ | خود | خود | خود | خود | خود | نظیرہ | خود | نظیرہ | نظیرہ | نظیرہ |
| ترتیب | ی | س | م | ش | ل | ک | ع | م | ا | ن | ر | پ | ر |
| جواب | ے | | مشکل | | | | عمران | | | | | پر | |

(واللہ اعلم)

یاعَلِیُم :۔سَن عیسوی (2020ء) دوہزار بیس ملک پاکستان کے لئے کیسا سال ہوسکتا ہے؟ 2019ء

| نمبرشمار | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سطراساس | س | ع | و | ن | ی | ھ | م | ز | ر | ت | ک | ل | ا | ب |
| مؤخرصدر | ب | س | ا | ع | ل | و | ک | ن | ت | ی | ر | ھ | ز | م |
| مستحصلہ | ب | ھ | ا | س | ل | ن | خ | ھ | ل | ا | س | ل | ذنظیرہ | خود م |
| جوابی حروف | خود | نظیرہ | خود | نظیرہ | خود | خود | نظیرہ | خود | خود | خود | خود | خود | نظیرہ | خود |
| ترتیب | ب | ق | ا | ا | ل | ن | ی | ھ | ل | ا | س | ل | ک | م |
| جواب | انقلاب | | | | | | ہے | | سال | | | ملک | | |

**تشریح:**۔ 2020ء پاکستان کے لئے ایک انقلابی سال ہے۔ (واللہ اعلم)

یَاعَلِیمُ :۔کیا تحریک انصاف کی تبدیلی ظاہر ہوگی؟ 2019ء

| نمبر شمار | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سطر اساس | ک | ا | ت | ر | ص | ف | ل | ظ | و | ی |
| مؤخر صدر | ی | ک | و | م | ظ | ت | ل | ر | ف | ص |
| مستحصلہ | ب | ب | و | خ | د | ی | ل | ط | و | ن |
| جوابی حروف | خود | خود | خود | خود | خود | خود | خود | خود | خود | خود |
| ترتیب | خ | و | ب | ب | د | ل | ی | و | ط | ن |
| جواب | خوب | | | بدلے | | | | وطن | | |

**تشریح:**۔فی الحال تو مہنگائی نے بہت کچھ بدل ڈالا ہے آگے خدا رحم کرے۔ (واللہ اعلم)

یَاعَلِیمُ :۔تحریک انصاف کی تبدیلی کب ظاہر ہوگی؟ 2019ء

| نمبر شمار | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سطر اساس | ت | ح | ص | ب | ک | ن | و | ھ | ف | ل | ر | ز |
| مؤخر صدر | ز | ت | ر | ح | ل | ص | ف | ب | ھ | ک | و | ن |
| مستحصلہ | ی | ت | خ | ا | ھ | س | ز | ب | ی | س | و | د |
| جوابی حروف | خود | خود | نظیرہ | نظیرہ | خود | نظیرہ | خود | خود | خود | خود | خود | خود |
| ترتیب | ی | ت | ی | س | ھ | ا | ز | ب | ی | س | د | و |
| جواب | تیئس | | | | ہزار | | | بیس | | | دو | |

**تشریح:**۔دو ہزار بیس سے دو ہزار تیئس 2023/2020ء جواب آرہا ہے۔ (واللہ اعلم)

یَاعَلِیمُ :۔کن حروف کے لئے سن عیسوی 2020ء مبارک ہے؟

| نمبر شمار | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سطر اساس | ک | ح | ف | ل | ن | و | س | ع | ی | م | ھ |
| مؤخر صدر | ھ | ک | م | ح | ی | ف | ع | ل | س | ن | و |
| مستحصلہ | ا | د | ل | ح | و | ف | ت | س | ک | ھ | و |
| جوابی حروف | خود | خود | خود | خود | نظیرہ | خود | خود | نظیرہ | خود | خود | خود |
| ترتیب | د | ا | ل | ح | ر | ف | ت | ا | ک | ھ | و |
| جواب | دال | | | حرف | | | تا | | کہو | | |

**تشریح:**۔یعنی جنکے نام کا سر حرف دیات ہو یا پھر ان کے نام میں کسی بھی جگہ دیات آتا ہو۔ مثلاً محمد علی، شاہد، عابد، تحسین، دانیال، تابش وغیرہ 2020ء بہت مبارک ہوسکتا ہے۔ (واللہ اعلم)

یَاعَلِیمُ :۔کیا میاں نواز شریف کی قید سے رہائی ہوگی؟ 2019ء

| نمبر شمار | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سطر اساس | ک | ا | م | ی | ن | ز | ش | ف | ق | د | ھ | و | س |
| مؤخر صدر | س | ک | و | ا | ھ | م | د | ی | ق | ن | ف | ز | ش |
| مستحصلہ | س | ز | ا | د | خ | ھ | و | ی | ذ | ن | ر | س | ش |
| جوابی حروف | نظیرہ | خود | خود | خود | نظیرہ | خود | خود | خود | نظیرہ | خود | نظیرہ | نظیرہ | نظیرہ |
| ترتیب | ا | ز | ا | د | ی | ھ | و | ی | ک | ن | و | ا | ز |
| جواب | آزادی | | | | | ہوگی | | | | نواز (شریف) | | | |

حکومت سے لین دین طے ہونے پر 2020ء میں امکان ہے۔ (واللہ اعلم)

# وزیراعظم عمران خان اور عدد (22)

از تحریر: تنویر حیدر (عصری)

**بائیس کا عدد**؟ ملکِ عزیز پاکستان کا وجود **14** اگست آپ سب احباب جانتے ہیں۔ یاد رہے چودہ اگست کا عدد بائیس ہے۔ اور عمران خان بائیسواں وزیراعظم ہے۔ یعنی **14** اگست اگست ماہ آٹھواں (**8**) (اگست) **8-14**

**22=(14+8)**

اِک لطیف بات کہ چودہ اگست کا عدد دیکھیں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چ | و | د | ھ | ا | گ | س | ت | |
| ۳ | ۶ | ۴ | ۵ | ۱ | ۲۰ | ۶۰ | ۴۰۰ | ۴۹۹ |

عدد **9+9+4= 22** عددِ کامل **2+2= 4-**

سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی صاحب قبلہ مصباح الاعداد صفحہ **8** پر لکھتے ہیں۔ یہ عدد ستارہ عطارد سے منسوب اور اسکا تعلق مادی دُنیا سے ہے۔ لہٰذا اسکی خاصیت ہر قسم کی دُنیاوی ترقی ہے۔

**2020** صفر ہٹا دیں تو **22** ہے۔ **2020**ء پاکستان کی ترقی و خوشحالی کا سال اور وزیراعظم عمران خان کے ہمراہ سال ہے۔ **0+2+0+2 =4** (واللہ اعلم)

## عمران خان کے نام کے حروف:۔

| حروف | ع | م | ر | ا | ن | خ | ا | ن | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ملفوظی حروف | عین | میم | را | الف | نون | خا | الف | نون | |
| تعداد حروف | ۳ | ۳ | ۲ | ۳ | ۳ | ۲ | ۳ | ۳ | ۲۲ |

**عمران خان بائیسواں وزیراعظم ھے**:۔ قدیم مصریوں کا اعتقاد تھا کہ ہر زندگی کے بائیس (**22**) حصے ہوتے ہیں اور جب کوئی ذی روح زندگی کے کسی مخصوص دور سے گزرے تو مخصوص نتائج مرتب ہوتے ہیں۔ قدیم مصری زندگی کے ان حصوں کو مختلف دیوتاؤں اور مقدس چیزوں سے منسوب کرتے تھے۔ عبرانیوں نے اسی قدیم مصری اعتقاد کو نشوونما دے کر زندگی کے بائیس حصوں کی مختلف تاثیرات مقرر کیں۔

**بائیس عدد "حماقت کا دیوتا"** ہے۔ ضرورت سے زیادہ خودسر، گمراہی، غلط کاری، نتائج کی پرواہ نہ کرنا، اپنے ہاتھوں بربادی وغیرہ وغیرہ۔

یَاعَلِیمُ :۔ دوہزار بیس (**2020**ء) میں پاکستان کو بڑا خطرہ کیا ہے؟

| نمبرشمار | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سطراساس | د | و | ہ | ز | ا | ر | ب | ی | س | م | ن | ک | ت | خ | ط |
| صدرمؤخر | ط | د | خ | و | ت | ھ | ک | ز | ن | ا | م | ر | س | ب | ی |
| عدد | ۹ | ۴ | ۶ | ۶ | ۴ | ۵ | ۲ | ۷ | ۵ | ۱ | ۴ | ۲ | ۶ | ۲ | ۱ |
| مستحصلہ | ط | د | و | س | ت | ھ | ب | ز | ن | ا | د | ک | خ | ک | ا |
| جوابی حروف | و | ع | ت | ر | ا | ح | ا | ق | ن | ج | ن | ک | ل | ت | ق |
| ترتیب | ع | و | ر | ت | ا | ن | ا | ح | ق | ج | ن | گ | ق | ت | ل |
| جواب | عورت | | | | آ | ناحق | | | | جنگ | | | قتل | | |

(واللہ اعلم)

یَاعلِیّمُ :۔دو ہزار انیس (عمران خان کی حکومت) کے نیک ثمرات پاکستان میں کب ظاہر ہونگے؟

| نمبرشمار | د | و | ھ | ز | ا | ر | ن | ی | س | ک | ش | م | ت | ب | ت | ظ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سطراساس | ظ | د | ت | و | ب | ھ | ت | ز | م | ا | ش | ر | ک | ن | س | ی |
| عدد | ۹ | ۴ | ۴ | ۶ | ۲ | ۵ | ۴ | ۷ | ۴ | ۱ | ۵ | ۲ | ۲ | ۵ | ۶ | ۱ |
| مستحصلہ | ط | د | م | و | ب | ھ | ت | ز | د | ا | ن | ک | ر | ش | س | ی |
| جوابی حروف | و | د | ر | ا | ز | ھ | و | ھ | ل | ا | س | و | ب | ج | س | ی |
| ترتیب | د | و | ھ | ز | ا | ر | ھ | و | س | ا | ل | چ | و | ب | ی | س |
| جواب | دو | | ہزار | | | | ہو | | سال | | | چوبیس | | | | |

**تشریح:**۔وزیراعظم عمران خان کی جدوجہد اور کوشش کا بہترین نتیجہ **2024**ءکو ظاہر ہوگا۔انشاءاللہ (واللہ اعلم)

یَاعلِیّمُ :۔دو ہزار بیس (**2020**ء) تک ملک پاکستان معاشی بحران سے نکل جائیگا؟

| نمبرشمار | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سطراساس | ز | ت | م | ا | ب | س | ی | ا | ن | ی | ج | ح | ل | ک |
| صدرمؤخر | ک | ز | ل | ت | ح | م | ج | ا | ی | ب | ن | س | ا | ی |
| عدد | ۲ | ۷ | ۳ | ۴ | ۸ | ۴ | ۳ | ۱ | ۱ | ۲ | ۵ | ۶ | ۱ | ۱ |
| مستحصلہ | ب | ز | ج | د | ح | م | ل | ا | ق | ک | ھ | و | ی | غ |
| جوابی حروف | ف | ی | ل | م | س | م | ل | ک | ت | ا | ت | و | م | ا |
| ترتیب | م | ف | ل | س | ی | م | ل | ک | ت | ا | ت | و | م | ا |
| جواب | مفلسی | | | | | ملک | | | اموات | | | | | |

**تشریح:**۔**2020**ءمیں معاشی بحران کی وجہ سے اموات کی شرح بڑھ جائیگی۔دُعا ہے مولا کریم میرے پیارے وطن پاکستان پر رحم فرمائے۔آمین الٰہی آمین۔ (واللہ اعلم)

یَاعلِیّمُ :۔کیا نواز شریف کی (آئندہ) زندگی قید میں گزرے گی؟

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ک | ی | ا | | | | | | | | |
| | x | ن | و | ا | ز | | | | | | |
| | x | x | ش | ر | ی | ف | | | | | |
| | x | x | x | ک | ی | - | | | | | |
| | x | x | x | x | ز | ن | د | گ | ی | | |
| | x | x | x | x | x | ق | ی | د | | | |
| | x | x | x | x | x | x | م | ی | ن | | |
| | x | x | x | x | x | x | x | گ | ز | ر | ی |
| | x | x | x | x | x | x | x | x | گ | ی | - |
| سطراساس | | | | | ا | ر | ی | ق | ک | ی | ر |
| وجہ ناطق | | | | | خود | خود | نصف | خود | نصف | نصف | خود |
| جوابی حروف | | | | | ا | ر | ھ | ق | ی | ھ | ر |
| ترتیب | | | | | ر | ھ | ا | ھ | ی | ق | ر |
| جواب | | | | | رہائی | | | | | کر | |

**تشریح:**۔نواز شریف کی قید سے جلد رہائی ہوگی۔موجودہ حکومت کو حالات کے پیشِ نظر نواز شریف کو رہا کرنا پڑے گا۔ (واللہ اعلم)

# تنویر السال 2020

اَلْحَمْدُلِلّٰہِ عَلیٰ کُلِّ نِعْمَۃٍ کَانَتْ اَوْھِیَ کَائِنَۃٌ (اللہ کے نام سے جو رحمٰن اور رحیم ہے حمد کُلی ہے اس اللہ کیلئے ہر اس نعمت پر جو ہے یا ہوگی) وَصَلَّی اللّٰہُ عَلیٰ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہِ الطَّاھِرِیْنَ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْم (اور اللہ کی رحمت ہو حضرت محمد ﷺ اور انکی پاکیزہ آل پر اور نہیں قوت مگر وہ جو بلند و بزرگ اللہ سے ہے)

سن **2017-2018** اور **2019**ء میں بتدریج میں نے علم الاعداد کے ایک حساس گوشہ کو قرآن کریم کی روشنی میں غور وفکر کی دعوت دی تھی۔ مگر انتہائی افسوس کا مقام ہے کہ علم ریاضی واعداد کے شائقین نے اس بات کو فضول سمجھتے ہوئے غور وفکر کی کاوش نہیں کی کیونکہ مولا حسین علیہ السلام نے فرمایا ''لوگوں نے دین کو زبان کا چسکا بنا رکھا ہے اس میں سے اتنا لیتے ہیں جتنا ان کو اپنے روزگار کے لئے ضروری ہے'' یہی وجہ ہے کہ مسلمان روز بروز جہالت کے اندھیرے میں ڈوبتے جا رہے ہیں حالانکہ انہیں اس بات کا علم نہیں کہ **"READERS BECOMES LEADERS"** اسکی دلیل میں یہود و نصاریٰ کی ترقیاں اور سخیرات گواہ ہیں۔

قَالَ عَلِیٌّ عَلَیْہِ السَّلَامُ: فَحَقُّ الْوَلَدِ عَلَی الْوَالِدِ یُعَلِّمُہُ الْقُرْآن (حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا بیٹے کا حق باپ پر یہ ہے کہ وہ (باپ) اُسے قرآن کریم ترجمہ سے تعلیم دیکر تلاوت کی عادت بنوائے) مگر آج کے دور کا سانحہ یہ ہے کہ حضور اکرم ﷺ کے فرمان کے مطابق قرآن کریم اور اہل بیتؑ اطہار دونوں ہی سے ہم لاتعلق ہوتے جا رہے ہیں جو لوگ قرآن کریم کی تلاوت کرتے بھی ہیں وہ ''دعوت پیغام قرآن کی طرف توجہ دینے کے لئے تیار نہیں کیونکہ دعوت پیغام ترجمے اور تفسیر سے سمجھ آتا ہے۔ نیز اقوال معصومینؑ کو کتابوں کی زینت بنا کر سجا رکھا ہے کہ کہیں مطالعے سے عمل کی ترغیب نصیب نہ ہو جائے۔ محافل ومجالس کے ممبر سب تذکرے معصومینؑ سے خالی دنیاوی زینت کا سبب بنے ہوئے ہیں۔ نبی رحمت ﷺ کی قرآنی سیرت میں **2** ہی سوال نظر آتے ہیں (**1**) اہل بیت رسالت ﷺ سے مودت کا، دوسرے شکوہ کہ میری اُمت نے قرآن کریم کو تنہا چھوڑ دیا جسکی ایک مثال ذیل میں ضمیر جگانے کے لئے کافی ہے۔ استاد محسن قرائتیؒ فرماتے ہیں کہ وہ مدینہ میں قبر رسول ﷺ کے گرد بہت بڑی تعداد میں لوگوں کا ہجوم دیکھ کر فکر میں ڈوب گئے اور دل میں پیغمبر ﷺ سے پوچھا ''یا رسول اللہ ﷺ کیا آپ ان لوگوں سے راضی ہیں؟ اس وقت میرے ہاتھ میں قرآن کریم کا نسخہ تھا میں نے عرض کیا'' یا رسول اللہ ﷺ میں اس قرآن کریم کو کھول رہا ہوں۔ آپ ان لوگوں سے خوش ہوں یا ناراض قرآن کریم کی پہلی سطر میں کوئی ایسی آیت نکلے جس سے مجھے آپ کی مرضی معلوم ہو جائے اس کے بعد میں نے قبر اطہرؐ رسول کے سرہانے قرآن کھولا تو دیکھا کہ اس صفحے کی پہلی آیت یہ تھی سورۃ الفرقان آیت **30** ''اے میرے پروردگار بے شک میری قوم نے اس قرآن کو چھوڑ دیا ہے۔ اس آیت نے مجھے ہلا کر رکھ دیا اور میں سمجھ گیا کہ روح پیغمبر ﷺ ہم سے خوش نہیں۔ برادران اسلامی سے التجاء ہے کہ نبی رحمت ﷺ کی شفاعت حاصل کرنے کے لئے خود بھی اور اپنی نسل کو بھی روزانہ صرف **5** آیات قرآنی ترجمے اور حاشیہ سے پڑھنا عادت بنوائیں۔

اس تمہیدی بیان کے بعد اب ہم سال **2020**ء کی طرف توجہ دیتے ہیں اس سال کا عدد **20+20 = 40 = 4** بنتا ہے دوسرے معنوں میں **2018**ء میں گذرے ہوئے حالات میں شدت نظر آرہی ہے جس طرح ایک کی نسبت دس طاقتور ہوتا ہے اس طرح اس مرتبہ جفت عدد **2** شدت پسندی کا

مظاہرہ کرتا ہوا نظر آتا ہے۔ کیونکہ دونوں ''2'' کے ساتھ صفر موجود ہیں۔ ویسے بھی عدد ''4'' یورنس، دلو سے نسبت رکھنے کے علاوہ شمس کا منفی عدد بھی ہے اور بروج میں سرطان جسکا حاکم قمر سمجھا جاتا ہے خاصیتیں رکھنے کے ساتھ ساتھ بدھ کے دن اور اسکے حاکم عطارد کی تخلیقی باریکیوں کو بھی اپنے محور میں سموئے ہوئے نظر آرہا ہے۔ عدد ''4'' مکعب، مربع، طبعی قوانین منطق اور عقل پر دلالت کرتا ہے۔ یہ عدد نامیاتی تبدیلیوں سے نسبت رکھنے کے سبب کیمیا گری سے خصوصی ربط رکھتا ہے اور سائنسی ایجادات اسکی نمایاں خصوصیات میں شامل ہے۔ نیز مذہبی شدت پسندی بھی نمایاں زور دکھاتی ہوئی نظر آتی ہے۔

عدد ''4'' عطارد کے زیر اثر ہونے کے سبب علمی عظمت، فنی شہرت، علوم وفنون کی ترقی اور کوششوں کی طرف حکومت کی نشاندہی کر رہی ہے۔ الیکٹرک اور الیکٹرونکس کی صنعتیں اس سال خصوصی ترقی کرتی نظر آرہی ہیں۔ ساتھ ساتھ حسن پرستی، عشق ومحبت، تعیش پسندی کے جرائم شدت سے جنم لیں گیں۔

چینی علم الاعداد کے ''نظام ٹی سنگ'' بھارتی مکتب فکر ''نظام جینمی'' جناب نوح کی نسل میں تاریخ بنی ناحور کو نظر انداز کرتے ہوئے عبرانی مکتب فکر ''اصف بن برحینا'' کے عبرانی فکر میں موجود ہے کہ معنات کی چوتھی بتی کا عدد ''4'' ہے جسے ''حضورال'' کہتے ہیں بائبل مقدس کی ایک سو ساتویں لوح میں مرقوم ہے کہ ''4'' انسانوں کو اللہ کا شکر بجالانا چاہئے۔ (1) وہ جس نے صحرا کو حفاظت سے پار کرلیا ہو۔ (2) جس نے مرض صعب سے صحت حاصل کی ہو۔ (3) وہ جو بحری سفر سے امن کے ساتھ گھر واپس آگیا ہو۔ (4) وہ جو قید و بند کے مصائب سے مرحض ہوا ہو۔ یعنی عدد ''4'' محافظت، صحت، نجات کا عدد ہے اس اعتبار سے بہت سے مصائب میں مبتلا افراد سکون کا سانس لینے کے قابل ہو جائیں گے۔ فکر کو مثبت تاویل کے تناظر میں دہرائیں تو اس حقیقت کا انکشاف بھی واضح ہوگا کہ ابجد کا چوتھا عدد ''دال'' ہے جو کہ انگریزی ''D'' سے مشابہ ہے اسکے عدد بھی ''چار'' ہیں گویا عدد ''چار'' اور دُنیاوی دولت کا خصوصی تعلق موجود ہے نیز لفظ ''دولت'' پر غور کریں تو ''دال'' کے عدد ''چار'' اور آخری حرف ''ت'' جسکے اعلیٰ ترین اعداد ''400'' 4 کی قوت قاہرہ کی نشاندہی کر رہے ہیں مزید ''دولت'' میں حروف بھی ''چار'' ہی ہیں گویا دولت جو مالی وسعتوں کا بھرپور لفظ ہے ''عدد چار'' کے زیر سایہ تاثیر دکھاتا ہے۔ حکومت مثبت مشوری سے چاہے تو حکمت کو بروئے کار لاتے ہوئے مالی بحرانوں پر قابو پانے میں کامیاب ہوسکتی ہے۔ جسکے آثار کم نظر آتے ہیں۔

اگرچہ معاشرتی اصلاحات حکومت کی ترجیحات میں ہوں گیں مگر پھر بھی حکومت کو اپنی سوچوں اور پالیسیوں میں اپنا محاسبہ کرتے ہوئے داناؤں کے مشورہ سے تبدیلیاں لانا ناگزیر ہوگا۔ امام زین العابدینؒ فرماتے ہیں ''وہ شخص ہلاک ہوگیا جس کی راہنمائی کے لئے کوئی دانا موجود نہ ہو'' موجودہ طرز عمل مفروضوں پر، خیالوں کی دنیا میں مگن، عجلت پسندی اور غلط حقائق کے سبب وسائل کو ضائع کر کے مملکت کو مزید معاشی تباہی و بربادی کی طرف ڈبونے کے مترادف ہوگا۔ یعنی مالی پریشانیاں، پڑوسی ملکوں کی حسد بھری دشمنی، حکوت کو پریشان کر کے جس کے سبب عوام الناس روحانی وجسمانی تکالیف میں مبتلا رہیں۔ دماغی مالی خولیا، دمہ، پھیپھڑے کے امراض کے ساتھ گردے کی تکالیف میں شوت سے اضافہ ہوگا۔ اس سال پیدا ہونے والے بچے قوت برداشت سے عاری، خودسر، ضدی طبع کے ہونگے۔

اس سال حکومت اور عوام الناس کو اپنے اہم امور سرانجام دینے کے لئے ہفتہ، اتوار، پیر اور بدھ کے دن مفید نتائج دیں گے۔ نیز اس سال کے بداثرات سے تحفظ کے ئے پتھروں میں نیلم، زمرد، زرد پکھراج، سکہ، قلعی یا چاندی میں بنوا کر استعمال کرنا مفید ثابت ہوگا۔ نیز سورۃ اخلاص قُل ھواللہُ، سورۃ القریش، مجادلہ، البروج، الانبیاء اور سورۃ فاتحہ میں سے کوئی سی 4 سورتیں اَدل بدل کر کے یا کوئی ایک سورۃ 4 یا 40 مرتبہ پڑھنا تحفظ ونحوست کی کمی کا سبب ظاہر ہوسکتا ہے اسی طرح اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ میں سے ''ربّ'' ''برج'' ''حبیب'' ''سبحان'' میں سے کسی ایک اسم کا روزانہ 202 مرتبہ اور نمازوں میں 22 مرتبہ دہراتے رہنا کشادگیوں، مسرت وخوشحالی کا باعث بن سکتا ہے۔ ان چاروں اسماء کو ملا کر بھی 202 مرتبہ یا ہر نماز میں 22 مرتبہ دہرانا بہت خوب ثابت ہوگا۔ اسی طرح سورۃ انفال پارہ 9 رکوع 16 آیت 17 ''وَمَا رَمَيْتَ إِذْ رَمَيْتَ وَلَـٰكِنَّ اللَّهَ رَمَىٰ'' جسکے اعداد 247 بنتے ہیں اسکا نقش اور اوّل آخر درود کے ساتھ اسی تعداد میں روزانہ اسکو دہراتے رہنا نہ صرف سال کی نحوستوں بلکہ مرگی، فالج، السر، اختلاج قلب سے بچاؤ کے لئے بھی بہت ہی فائدہ مند ہے۔

انشاءاللہ

از تحریر: سیّد انور فراز، کراچی

# ایک غلط فہمی کا ازالہ
# علم نجوم سے درست رہنمائی

## آپ کا حقیقی برج؟ کون سے برج کس طرح اثر انداز ہوتے ہیں؟

پاکستان میں بھی اب بے شمار ماہرین فلکیات ویدک سسٹم کو اپنا چکے ہیں لیکن نامعلوم کس خوف کے سبب اس کا اظہار نہیں کرتے اور لوگوں کو حقیقی آگہی سے محروم رکھتے ہیں

**NASA** کی **Vedic** کا زنجانی جنتری **2019**ء صفحہ نمبر **92** پر یونانی نجوم **Tropical** اور فطرتی نجوم یا ویدک نجوم فلکیاتی تقویم سیارگان کا موجودہ تجزیہ پیش کر کے پاکستان کے اساتذہ نجوم اور طلبہ وشائقین سے مشاورات طلب کی گئی تھی۔ ہماری حقیقی گذارش پر کسی ایک فرد نے بھی ابتک رابطہ نہیں کیا ماسوائے منجم وڈاکٹر سیّد انور فراز آف کراچی انکا علمی تبصرہ پیش خدمت ہے۔ مستقبل قریب میں ماہنامہ آئینہ قسمت اور زنجانی جنتری میں آپ اس مثبت تبدیلی کو محسوس فرمائیں گے۔ (شہزادہ سیّد مصور علی زنجانی)

یونانی سسٹم جسے موجودہ دور میں ویسٹرن سسٹم بھی کہا جاتا ہے، دائرۃ البروج میں حقیقی سیاروی گردش کو پیش کرتا ہے، اس حقیقت سے ویدک سسٹم کے ماہرین بھی انکار نہیں کرتے لیکن منطقی طور پر یہ تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ چوں کہ صدیوں سے زمین کے ایک خاص اینگل پر جھکاؤ کے سبب جو زاویہ پیدا ہورہا ہے وہ رفتہ رفتہ کرۂ ارض پر بسنے والوں تک حقیقی سیاروی پوزیشن میں فرق کا باعث بنتا جارہا ہے، آج کے موجودہ دور میں زمین کا یہ جھکاؤ تقریباً **24** ڈگری تک پہنچ چکا ہے، چناں چہ اسی کی مناسبت سے حقیقی سیاروی پوزیشن میں کرۂ ارض پر **24** ڈگری کا فرق آچکا ہے، بہت سے ویسٹرن ایسٹرولوجر آج بھی اس فرق کو نظر انداز کرتے ہیں لیکن اب مغرب میں بھی اس فرق کی اہمیت آہستہ آہستہ تسلیم کی جارہی ہے جس کے نتیجے میں ویدک سسٹم اب مغرب میں بھی مقبول ہورہا ہے، رہا سوال ہمارے ملک پاکستان کا تو حقیقت یہ ہے کہ ہم لوگ سب سے زیادہ لکیر کے فقیر ہیں، ہمارے ملک میں جدید نظریات اور تحقیقی رویوں کی کمی ہے، برسوں بلکہ صدیوں سے جو روایات اور رسومات ہمارے ہاں رائج ہیں، ہم انہی پر کاربند رہتے ہیں جس کے نتیجے میں علم محدود رہتا ہے اور پھر نتائج بھی درست حاصل نہیں ہوتے، اس میں کوئی شک نہیں کہ علم نجوم ایک سائنس ہے اور ہر سائنس وقت کے ساتھ ساتھ ترقی کررہی ہے، بہت سے قدیم سائنسی نظریات آج رد کردیے گئے ہیں، ان کی جگہ نئے نظریات جو نئی تحقیق کے نتیجے میں سامنے آئے وہ رائج ہیں لیکن علم نجوم کے قدیم نظریات اور اصول وقواعد جدید سائنسی تحقیق کے مطابق اکثر لوگوں کے لیے قابل قبول نہیں ہیں، یہ بہت ہی افسوس کی بات ہے، مزید افسوس ناک حقیقت یہ ہے کہ پاکستان میں بھی اب بے شمار ماہرین فلکیات ویدک سسٹم کو اپنا چکے ہیں لیکن نامعلوم کس خوف کے سبب اس کا اظہار نہیں کرتے اور لوگوں کو حقیقی آگہی سے محروم رکھتے ہیں۔

ہمارے ملک کی اکثریت آج بھی قدیم ترین طریقہ کار کے مطابق اپنا پیدائشی شمسی برج معلوم کرتی ہے اور اسی کے مطابق اپنے معاملات کو سمجھنے کی کوشش کرتی ہے، مزید غلطی یہ کی جاتی ہے کہ اپنے برج **(Sign)** کو اپنا اسٹار کہا جاتا ہے، جب کہ اسٹار کے معنی ستارے کے ہیں، قدیم طریقہ کار کے

مطابق ہر سال پیدا ہونے والے افراد کا شمسی برج (Sun sign) مندرجہ ذیل لیا جاتا ہے۔

دنیا بھر میں اور پاکستان میں خاص طور پر وہ لوگ جو ایسٹرولوجی کی درست

**برج حمل: 21 مارچ تا 20 اپریل، برج ثور: 21 اپریل تا 21 مئی، برج جوزا: 22 مئی تا 21 جون، برج سرطان: 22 جون تا 22 جولائی، برج اسد: 23 جولائی تا 23 اگست، برج سنبلہ: 24 اگست تا 22 ستمبر، برج میزان: 23 ستمبر تا 23 اکتوبر، برج عقرب: 24 اکتوبر تا 22 نومبر، برج قوس: 23 نومبر تا 21 دسمبر، برج جدی: 22 دسمبر تا 20 جنوری، برج دلو: 21 جنوری تا 19 فروری، برج حوت: 20 فروری تا 20 مارچ۔**

معلومات نہیں رکھتے، اسی اصول کے مطابق اپنا شمسی برج (Sun sign) معلوم کرتے ہیں اور ساری زندگی اسے ہی اپنا ''اسٹار'' سمجھتے ہیں، حقیقت میں یہ درست نہیں ہے، شاید یہی وجہ ہے کہ اکثر لوگ جب اپنے مخصوص برج کے بارے میں پڑھتے ہیں تو انھیں محسوس ہوتا ہے کہ بعض باتیں درست ہیں اور بعض درست نہیں ہیں، چناں چہ وہ اس علم سے مکمل طور پر مطمئن نہیں ہوتے، ان کا اعتماد و یقین متزلزل رہتا ہے، اس عدم اعتماد کی دیگر وجوہات بھی ہیں جن کا ذکر ہم آگے کریں گے۔

آئیے ہم آپ کو بتاتے ہیں کہ حقیقی معنوں میں آپ کا شمسی برج کیا ہے اور

**برج حمل: 15 اپریل تا 14 مئی، برج ثور: 15 مئی تا 15 جون، برج جوزا: 16 جون تا 16 جولائی، برج سرطان: 17 جولائی تا 16 اگست، برج اسد: 17 اگست تا 16 ستمبر، برج سنبلہ: 17 ستمبر تا 16 اکتوبر، برج میزان: 17 اکتوبر تا 15 نومبر، برج عقرب: 16 نومبر تا 15 دسمبر، برج قوس: 16 دسمبر تا 14 جنوری، برج جدی: 15 جنوری تا 13 فروری، برج دلو: 14 فروری تا 14 مارچ، برج حوت: 15 مارچ تا 14 اپریل۔**

زمین سے چوبیس درجہ یا اس سے پہلی صدی میں تقریباً 23 درجہ فرق کی وجہ سے ہر سال پیدا ہونے والے افراد کا حقیقی شمسی برج کیا ہوگا۔

جیسا کہ پہلے وضاحت کر دی گئی ہے کہ ہر سال اس فرق میں بہت معمولی سا اضافہ ہوتا رہتا ہے لہٰذا ایسے لوگ جو دو برجوں میں شمس کی تبدیلی کے روز پیدا ہوتے ہیں، مثلاً 15 اپریل یا 15 مئی وغیرہ تو ان کا درست برج معلوم کرنے کے لیے اس سال کے مطابق سیارہ شمس کے دوسرے برج میں داخلے کا وقت چیک کرنا ضروری ہوگا کیوں کہ ایسی صورت میں غلطی کا امکان موجود ہے۔

## حقیقی رہنمائی کیسے حاصل ہو؟

اب اس مرحلے پر ایک اور حقیقت کو سمجھنا بھی ضروری ہے اور وہ یہ کہ علم نجوم سے حقیقی رہنمائی کیسے حاصل کی جاسکتی ہے؟ عام لوگ اپنا برج معلوم کرکے یہ سمجھتے ہیں کہ یہی برج ہماری پوری زندگی کے تمام معاملات میں رہنمائی کرسکتا ہے اور اکثر ایسے سوالات کرتے ہیں جو ان کی ناواقفیت کا ثبوت ہوتے ہیں، اکثر لوگ ہمیں فون کرکے یا واٹس ایپ وغیرہ پر پوچھتے ہیں کہ ہمارا اسٹار فلاں ہے، ہمارا اگلا سال کیسا گزرے گا؟ عام طور پر یہ وہ لوگ ہیں جو اخبارات و رسائل میں شائع ہونے والے ایسے مضامین پڑھتے رہے ہیں جو شمسی برج کے ذریعے سالانہ، ماہانہ یا ہفتہ وار رہنمائی فراہم کررہے ہیں، یاد رکھیں کہ یہ رہنمائی عمومی ہوتی ہے، انفرادی نہیں ہوتی جب کہ ہر شخص کی ضرورت اُس کی انفرادی

رہنمائی ہے۔ ہمارا جواب یہی ہوتا ہے کہ جناب آپ اپنا جو اسٹار بتا رہے ہیں یہ تو دنیا میں کروڑوں افراد کا ہے تو کیا سب کے لیے حالات و واقعات ایک جیسے ہوں گے، ظاہر ہے اس کا جواب نفی میں ہوگا، علم نجوم سے حقیقی رہنمائی کے طالب خواتین و حضرات کو یہ بات سمجھ لینا چاہیے کہ آپ کے خیال میں آپ کا جو بھی اسٹار یا برج ہے یہ ہرگز آپ کی زندگی کے حالات و واقعات میں مکمل رہنمائی نہیں کرسکتا، اس کے تحت آپ یہ ضرور معلوم کرسکتے ہیں کہ آپ کی شخصیت اور مزاج کیسا ہے، لوگ آپ کو کیسا سمجھتے ہیں؟ اپنی زندگی کے اونچے نیچے راستوں پر رہنمائی کے لیے آپ کا حقیقی انفرادی زائچہ، پیدائش ہی آپ کے ماضی و حال اور مستقبل کی رہنمائی کرسکتا ہے اور اس کے لیے مکمل تاریخ پیدائش، وقت پیدائش کے ساتھ پیدائش کا شہر معلوم ہونا بھی ضروری ہے، اکثر لوگ اپنے وقت پیدائش سے بے خبر ہوتے ہیں، ان کا زائچہ بنانے میں دشواری پیش آتی ہے لیکن ایک ماہر ایسٹرولوجر بہر حال یہ کام کرسکتا ہے۔

جیسا کہ ہم نے بتایا، آپ کا سن سائن صرف آپ کی ظاہری شخصیت اور مزاج پر ہی روشنی ڈال سکتا ہے، یہ سن سائن آپ اپنی تاریخ پیدائش سے معلوم کرتے ہیں یعنی جب آپ پیدا ہوئے تو سورج کس برج میں حرکت کررہا تھا لیکن آپ کا پیدائشی برج جو وقت پیدائش سے معلوم کیا جاتا ہے آپ کے کردار و عمل اور زندگی میں حاصل ہونے والی کامیابیوں یا ناکامیوں کی نشان دہی کرتا ہے، اسی برج کے ذریعے یہ معلوم کیا جاسکتا ہے کہ آپ کا آنے والا سال کیسا ہوگا؟ آپ اپنی حقیقی زندگی میں کس طرح اپنے روز مرہ کے فرائض انجام دیتے ہیں اور زندگی کے تمام معاملات میں آپ کی محرومیاں، ناکامیاں اور کامیابیاں کس معیار کی ہیں، اس اعتبار سے حالات زندگی پر یہی برج انفرادی طور پر درست رہنمائی فراہم کرتا ہے۔ تیسرے نمبر پر آپ کا قمری برج ہے یعنی جب آپ پیدا ہوئے تو قمر کس برج میں موجود تھا، یہ برج آپ کی فطری خصوصیات پر روشنی ڈالتا ہے جو کبھی تبدیل نہیں ہوتیں، یاد رکھیں آپ کا شمسی برج جو ہمیشہ آپ کے ذہن میں رہتا ہے اس کے زیر اثر آپ کی شخصیت میں عمر کے ساتھ ساتھ تبدیلی آتی رہتی ہے لیکن قمری برج کے زیر اثر آپ کی فطرت ہے جو کبھی تبدیل نہیں ہوتی، اس کی مثال یہ ہے کہ اگر آپ کا شمسی برج حمل ہے اور برج حمل کی خصوصیات میں نڈر، دلیر، چیلنج قبول کرنے والا، انتھک محنت کرنے والا اور مسلسل حرکت میں رہنے والا جیسی خصوصیات شامل ہیں لیکن یہ خصوصیات عمر کے ساتھ ساتھ کمزور پڑتی چلی جاتی ہیں مگر اگر آپ کا پیدائشی قمری برج حمل ہے تو یہ خصوصیات ہمیشہ نہایت طاقت ور انداز میں آپ کی زندگی کے آخری حصے تک آپ پر اثر انداز ہوں گی، اسی طرح پیدائشی برج کے تحت آپ کا جو بھی برج ہے وہ آپ کے کردار اور عمل کی نشان دہی کرتا ہے اور آپ اپنی زندگی میں جو کچھ کریں گے اسی برج کے زیر اثر کریں گے، آپ کا پیدائشی برج جسے "لگن" یا طالع پیدائش **(Ascendent)** کہا جاتا ہے، اگر حمل ہے تو ساری زندگی آپ کے سوچنے اور کام کرنے کا انداز و طریقہ برج حمل کی خصوصیات ظاہر کرے گا، آپ ہر چیلنج کو قبول کرنے والے، انتھک محنت کرنے والے، نہایت خوش امید، بچوں کی طرح ضد کرنے والے، کھلنڈرے اور شکست تسلیم نہ کرنے والے ایک فائٹر ہوں گے، برج حمل کا حاکم سیارہ ڈائنا مک مریخ ہے اس کا تعلق انرجی سے ہے اور یہ انرجی ہمیشہ آپ کے کردار و عمل کو تقویت دیتی ہے، آپ ساری زندگی اس کے مطابق ہی عمل کرتے نظر آتے ہیں، اب اگر آپ کے انفرادی برتھ چارٹ میں سیارہ مریخ کمزور یا ناقص پوزیشن میں ہو تو صورت حال تبدیل ہوجائے گی اور آپ کی کارکردگی بری طرح متاثر ہوگی، آپ دوسرے پیدائشی حمل افراد کے مقابلے میں ایک ناکام زندگی گزار سکتے ہیں، ایسی ہی صورت حال میں اچھے ماہرین فلکیات کوئی مناسب اسٹون ریمیڈی کے طور پر تجویز کرتے ہیں۔

چنانچہ اپنی اس غلطی کی اصلاح کریں کہ اپنے سن سائن کو ہی سب کچھ نہ سمجھ لیں، علم نجوم سے رہنمائی کے لیے اپنا انفرادی زائچہ بنوا کر پاس رکھیں اور پھر اسی کے ذریعے رہنمائی حاصل کریں، جدید علم نجوم کے تحت آپ کے شمسی برج کی جو نشان دہی کی گئی ہے اس کے مطابق ہی اپنا "اسٹار" یا سائن معلوم کریں، پرانے طریق کار کو نظر انداز کردیں، اس طرح آپ زیادہ بہتر نتائج حاصل کرسکیں گے۔ انشاءاللہ

شائقین نجوم اپنی نیک آراء سے مطلع کریں۔ (ادارہ)

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ جنوری 2020ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات و تعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔

قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کردی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جاسکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری **2020ء** میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر بھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے

| شمار | پہلی | | | | | | | دوسری | | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے **2** رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 24`16`09`01 | جنوب مغرب 25`17`10`02 | جنوب 26`18`11`03 | مغرب 27`19`12`04 |
| شمال مغرب 00`20`13`05 | شمال مشرق 28`21`00`06 | مشرق 29`22`14`07 | شمال 30`23`15`08 |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَا رِجَالَ الْغَيْبِ وَيَا اَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَةِ اَعِيْنُوْنِيْ بِقُوَّةٍ وَّانْظُرُوْنِيْ بِنَظْرَةٍ يَا رُقَبَاءُ يَا نُقَبَاءُ يَا نُجَبَاءُ يَا اَبْدَالُ يَا اَوْتَادُ يَا قُطْبُ يَا غَوْثُ اَعِيْنُوْنِيْ بِحُرْمَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین و قارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہر حال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے **6** کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

**قران عطارد مشتری**:۔اس سعد وقت کی ابتداء 02 جنوری 3 بجکر 55 منٹ جبکہ مکمل نظر 02 جنوری 21 بجکر 41 منٹ اور خاتمہ نظر 03 جنوری 15 بجکر 23 منٹ پر ہوگا کام کاج کی صلاحیت بڑھانے کیلئے نقش نادِ علیؑ باپرہیز پاس رکھیں۔



**قران شمس عطارد**:۔اس سعد وقت کی ابتداء 09 جنوری 4 بجکر 58 منٹ مکمل نظر 10 جنوری 20 بجکر 19 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 12 جنوری 10 بجکر 54 منٹ پر ہوگا۔ ذہنی صلاحیتوں، ہمت وحوصلہ بڑھانے کیلئے سورۃ یٰسین کوساعت عطارد میں بنا کر پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۵۵۳۵۰ | ۱۴۷۶۱۰ | ۱۸۸۴۵۰ |
| ۱۲۸۱۶۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۹۲۲۵۰ |
| ۳۶۹۰۰ | ۷۳۸۰۰ | ۱۱۰۷۱۰ |

**قران عطارد زحل**:۔اس سعد وقت کی ابتداء 11 جنوری 23 بجکر 07 منٹ مکمل نظر 12 جنوری 14 بجکر 51 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 13 جنوری 06 بجکر 31 منٹ پر ہوگا۔دشمنوں کو ذلیل وخوار کرنے کیلئے سورۃ لہب کے نقش کو احاطہ قبور میں دفنائیں ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۴۵۵ | ۲۸۸۶ | ۴۸۵ |
| ۳۴۰۱ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۴۲۵ |
| ۹۷۰ | ۱۹۴۰ | ۲۹۱۶ |

**قران شمس زحل**:۔جدید علم نجوم میں اس سعد وقت کی ابتداء 12 جنوری 17 بجکر 35 منٹ مکمل نظر 13 جنوری 20 بجکر 14 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 14 جنوری 22 بجکر 55 منٹ پر ہوگا۔ افسران، سیاستدانوں کو زیر کرنے کیلئے سورۃ یوسف کا خالی البطن نقش ساعت شمس میں لکھ کر پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۲۵۹۹۴ | ۳۳۵۹۸۸ | ۴۱۹۹۸ |
| ۲۹۳۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۰۹۹۹۰ |
| ۸۳۹۹۶ | ۱۶۷۹۹۲ | ۲۵۱۹۹۲ |

**تسدیس زہرہ مشتری**:۔اس سعد وقت کی ابتداء 22 جنوری 17 بجکر 37 منٹ مکمل نظر 23 جنوری 18 بجکر 07 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 24 جنوری 18 بجکر 38 منٹ پر ہوگا۔ حصول خیر و برکت ہر قسم اُلفت و محبت، پسند کی جگہ شادی، انعامی فوائد کیلئے نقش نادِ علیؑ بنا کر پاس رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۰۳ | ۱۶۰۶ | ۱۶۰۹ | ۱۵۹۶ |
| ۱۶۰۸ | ۱۵۹۷ | ۱۶۰۲ | ۱۶۰۷ |
| ۱۵۹۸ | ۱۶۱۱ | ۱۶۰۴ | ۱۶۰۱ |
| ۱۶۰۵ | ۱۶۰۰ | ۱۵۹۹ | ۱۶۱۰ |

**تسدیس عطارد مریخ**:۔اس سعد وقت کی ابتداء 24 جنوری 19 بجکر 09 منٹ مکمل نظر 25 جنوری 18 بجکر 09 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 17 بجکر 10 منٹ پر ہوگا۔اُلفت محبت قائم رکھنے کیلئے سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش سے باپرہیز۔ فائدہ اُٹھائیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۲۵۹۹۴ | ۳۳۵۹۸۸ | ۴۱۹۹۸ |
| ۲۹۳۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۰۹۹۹۰ |
| ۸۳۹۹۶ | ۱۶۷۹۹۲ | ۲۵۱۹۹۲ |

**تربیع زہرہ مریخ**:۔اس نحس وقت کی ابتداء 25 جنوری 08 بجکر 15 منٹ مکمل نظر 27 جنوری 16 بجکر صفر منٹ جبکہ خاتمہ نظر 29 جنوری 05 بجکر 16 منٹ پر ہوگا۔ ناجائز محبت کرنے والوں کے درمیان نفاق ضروری ہوتو سورۃ کوثر کے خالی البطن نقش کوساعت مریخ میں لکھ کر احاطہ قبور میں دفن کریں۔ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۲۱۲۱۳۶ | ۵۶۵۶۹۸ | ۷۰۷۱۲ |
| ۴۹۴۹۸۶ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۵۳۵۶۰ |
| ۱۴۱۴۲۴ | ۲۸۲۸۴۸ | ۴۲۴۲۷۴ |

# سورۃ البقرہ کا قلب حروفِ صوامت

ازتحریر: سید تنویر حیدر نقوی، راولپنڈی

تمام تعریفیں علیم وخبیر رب العالمین صاحب ذوالجلال والاکرام کے لیے اور درود و سلام جناب ابراہیمؑ وآلِ ابراہیم یعنی حضور پُرنور ختمی المرتبت و اہل بیت اطہار پر جو کہ منبع علم وہدایت کی پُرنور شخصیات ہیں۔

قارئین کو اللہ تعالیٰ قرآن کریم کی تلاوت کو سکون کے ساتھ ترجمے پر غور وفکر کرنے کی سعادت وتوفیق عطا فرمائے۔ (آمین ثم آمین)

قرآن کریم پر تفکر سے نئی جہتیں سامنے آتی ہیں کہ ویسے بھی حضور اکرمؐ کا فرمان ہے کہ "قرآن مجید پڑھنے اور پڑھانے والے دونوں کے لیے ہر چیز حتیٰ کہ دریائی مچھلیاں بھی استغفار کرتی ہیں۔ نیز قرآن کریم اللہ تعالیٰ کے بعد ہر شے سے افضل ہے۔"

قرآن کریم کی تلاوت اور اس میں تدبر وفکر کی سعادت گرامی قدر عامل سید صفدر حسین نقوی، میاں چنوں کو نصیب ہوئی تو آپ نے حروفِ ابجد کے ایک گوشے یعنی حروفِ صوامت پر اپنی توجہ مرکوز فرمائی اور آیاتِ الہیہ میں ان 13 بے نقطہ حروف کو تلاش کرنا شروع کیا۔ جن کو عموماً عاملین بندش، برائیوں سے روکنے کے تعویذات میں استعمال میں لاتے ہیں مگر علم وحکمت عطا کیے گئے عاملین ان سے ہر خیر وشر (دونوں مقاصد کے) پُرتاثیر نقوش تیار کر کے عوام الناس کو راحت و سکون پہنچاتے ہیں۔

گرامی قدر محترم حضور حسین دام ظلہ العالی نے اس عرق ریزی سے آیاتِ قرآنی کو فکر کی چھلنی میں چھانا کہ انھوں نے مجھے 103 آیات کی نشاندہی کر کے بھیجی۔ جن میں حروفِ صوامت کے 13 حروف مکمل طور پر موجود ہیں۔ ان کو ترتیب دیا جائے تو سورۃ البقرہ اول نمبر پر نظر آتی ہے جس میں حروفِ صوامت کی 14 آیات میں 15 مرتبہ موجود ہیں۔

اسی طرح دوسرے نمبر پر سورۃ النساء میں 11 آیات میں 13 مرتبہ اور تیسرے نمبر سورۃ المائدہ میں 8 مرتبہ یعنی 4 کی دگنی طاقت موجود ہے۔ ایک قابل فکر پہلو یہ بھی موجود ہے کہ سبع مثانی یعنی "سورۃ الممتحنہ" جو کہ قرآن کریم کا ابتدائی سورۃ ہے، اس کی ابتداء بھی حروفِ صوامت کے 5 حروف **"ال ح م د"** سے اور دوسرے سورۃ البقرہ کی ابتداء بھی حروفِ صوامت کے 3 حروف **"ال م"** سے قرآن مجید میں موجود ہے۔ جن کے اعداد (1+30+40=71=8 بنتے ہیں)۔ اسی طرح قرآن کریم کی 114 سورتوں میں سے 11 سورتوں کے نام حروفِ صوامت پر موجود ہیں اور قرآن کریم کے 46 سورتوں کی ابتداء حروفِ صوامت سے شروع ہوتی ہیں۔

سورۃ البقرہ سب سے اول اور طویل ترین سورۃ ہے۔ یعنی اس میں 286 آیاتِ مدنی موجود ہیں۔ دنیاوی لغت کی کتابوں میں بقرہ کا جو معنیٰ دیا گیا ہے، اس کے معنیٰ "گائے یا بیل" درج کیے گئے ہیں اور کیونکہ اس سورۃ میں "گائے کا تذکرہ بھی موجود ہے"۔ لہٰذا یہی سبب اس سورۃ کی وجہ تسمیہ بن گئی۔

مگر جوہری نے اپنی "صحاح" میں لکھا ہے کہ "توسیع فی العلم" کو "بقرۃ" کہتے ہیں۔ یہ معنیٰ عقل و دانش کے زیادہ قریب ہیں کہ قرآن کریم کی طویل ترین سورہ ہونے کے سبب شریعت اسلامی کے جتنے احکام اور احکامات کی تفصیل اس سورۃ میں موجود ہے، کسی دوسری سورۃ میں نظر نہیں آتے۔ اس سبب اس سورۃ کا وجہ تسمیہ یہ سمجھا جائے تو یہ موقع ومحل کے نزدیک نظر آتا ہے اور اس کی تائید آئمہ معصومینؑ میں سید الساجدینؑ کے ناناؐ کے دین وشریعت کی تدوین، تشریح و تاویلات کا سہرا ان کے بیٹے امام محمد باقرؑ کے سر بندھتا ہوا نظر آتا ہے۔ وہ اسی "بقرۃ" کے معنیٰ کے سبب ہے۔ علامہ نوراللہ شوستری اعلیٰ مقامہ کے بیان کے مطابق

آنحضرتؐ نے فرمایا کہ "امام محمد باقرؑ" علوم و معارف کو اس طرح شگافتہ کر دیں گے، جس طرح زراعت کے لیے زمین کو شگافتہ کیا جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ سب سے پہلے مسجد نبویؐ میں درسگاہ کا قیام بھی آپ کے مرہون منت ہے۔

حروفِ صوامت کی روشنی میں البقرہ کی اس اہمیت کو مدنظر رکھتے ہوئے دنیاوی مصائب و آلام کے مارے انسانوں کو بندشوں کے خاتمے، جن بھوت، پریت، آسیب و جادو کے مکمل خاتمے کے لیے ایک وقت مقرر کر کے (ہرمل کے ساتھ گوگل، ہینگ، رال، کافور وغیرہ کے بخور کو کوئلوں پر جلا کر ایک مخصوص جگہ ایک مرتبہ سورۃ البقرہ تلاوت کرنے سے انشاء اللہ 8 سے لے کر 13 دن کے اندر مصائب سے نجات نصیب ہو جائے گی۔ نیز تلاوت کے بعد اس کو پانی پر دم کر کے گھر کے تمام افراد پینے کے لیے مسلسل استعمال کریں۔ گھر کے چاروں اطراف میں خصوصاً باہر مین گیٹ کی چوکھٹ پر اس کو چھڑکیں۔

اس کے علاوہ حضور اکرمؐ نے فرمایا کہ جو شخص سورۃ بقرہ کی ابتدائی 6 آیات کی تلاوت اس طرح کرے کہ آیات 1۔4 کے بعد آیت الکرسی ھُمْ فِيهَا خَالِدُونَ تک پڑھ کر آیات 5۔6 تلاوت کرتے ہوئے آخری 3 آیات 284۔285۔286 کی تلاوت کو اپنا معمول بنالے تو وہ خود اور اس کے اہل و عیال کا مال و اسباب ایسی حالتوں میں محفوظ رہیں گے۔ جن کو وہ ناپسند کرتا ہو، نیز شیطان اس سے دور رہے گا اور وہ قرآن کو نہ بھولے گا۔ (تفسیر البرحان، جلد اول)

# اعمال برائے دشمن ہلاکت صدری و غیر صدری

از تحریر: علامہ طالب حسین کرمانی، چک مغل

**چاند گرہن: 10 جنوری 2020ء ابتداء 10 بجکر 07 منٹ (pm) رات مکمل گرہن 12 بجکر 01 منٹ (am) رات اور اختتام 11 جنوری 02 بجکر 12 منٹ (pm) رات کو ہوگا۔**

(1) واذبطشتم بطشتم جبارین

اس کو گیارہ دن کسی بھی وقت میں پڑھیں۔ آخر میں دشمن کا نام لیں، روزانہ بلاناغہ 313 دفعہ پڑھیں۔

(2) ان بطش ربك لشديد

اس کو سات دن متواتر روزانہ بلاناغہ ایک سو ایک بار پڑھیں، آخر میں دشمن کا نام لیں۔

(3) اللهم اغفر للمؤمنين و المؤمنات والمسلمين والمسلمات و الف بين قلوبهم واصلح ذات بينهم و انصرهم على عدوهم اللهم العن الكفرة اللذين يعدون عن سبيلك و يكذبون رسولك و يقاتلون اولئك اللهم خالف بين كلمتهم وزلزل اقدمهم و انزل بهم باسمك الذى لا ترده عن القوم المجرمين۔

یہ قنوتِ نازلہ ہے۔ اس کے کئی طریقے ہیں مگر حضور اکرم ﷺ نے صبح کے فرضوں میں پڑھی تھی، مجرب ہے۔ اگر کسی کو پڑھنے کی ضرورت ہو تو مجھ سے رابطہ کریں۔

(4) يا قاهر ذالبطش الشديد انت الذى يا يطاق انتقامه۔

اس کو تین دن بلاناغہ پڑھیں اور روزانہ پچاس مرتبہ پڑھیں اور آخر میں دشمن کا نام لیں۔

(5) اللهم شتت مثلهم وفوق جمعهم و قلب تدبير هم و ضرب بينا نهم و بدل احوالهم و قرب اجالهم و قطع ارزاقهم و اشغلهم بايد انهم و خزهم اخز عزيز مقدر مجعلنا عليها سافلها و امطرنا عليهم حجارة من سجيل فلاں بن يا بنت هلاك گردیا جليل يا جليل يا جليل۔

اس کو باوضو اکتالیس دن بلاناغہ پڑھیں روزانہ اکتالیس مرتبہ پڑھنا ہے۔

(6) تبت يدا ابى لهب و تب ما اغنى عنه ماله وما كسب سيصلى نارا ذات لهب۔ و امراته حمالة الحطب فى جيدها حبل من مسد۔

اس کو باوضو اکیس دن بلاناغہ روزانہ اکتالیس مرتبہ بعد نمازِ عشاء پڑھیں۔

(7) ساصليه سقر و ما ادرك ما سقر لا تبقى ولا تذر لواحة اللبشر عليها تسعة عشر۔ (پ 29، سورة المدثر۔ آیات 26 تا 30)

اس کو باوضو 9 دن میں روزانہ 72 مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھیں۔ آخر میں دشمن کا نام ضرور لیں۔

(8) و كم اهلكنا قبلهم من قرن هم اشد منهم بطشا فنقبها فى البلاد هل من محيص۔ (پ 26۔ سورة ق۔ آیت 36)

اس کو اکتالیس ایام میں سوا لاکھ مرتبہ مکمل کریں، آخر میں دشمن کی ہلاکت کے

لیے دعا کریں۔

(9) الذی جعل مع اللہ الھا اخر فالقیہ فی العذاب الشدیدo (پ26۔ سورۃ ق۔ آیت 26)

اس کو آدھی رات کے بعد سات مرتبہ پڑھیں اور سات ہی دن پڑھیں۔ آخر میں دشمن کا نام لیں۔

(10) یوم نبطش البطشۃ الکبریٰ انا منتقمونo (پ25۔ سورۃ الدخان۔ آیت 16)

اس کو ستر دن پڑھیں اور روزانہ 9 مرتبہ پڑھ کر دشمن کا نام لے کر بددعا کریں۔

(11) ولقد اھلکنا ماحولکم من القریٰ و صرفنا الایت لعلھم یرجعون۔ (پ 26۔ سورۃ الاحقاف۔ آیت 27)

اس کو اٹھائیس دن پڑھیں اور روزانہ بلا ناغہ اکتالیس مرتبہ پڑھیں اور دشمن کا نام بھی لیں۔

(12) سیھزم الجمع ویولون الدبرo
(پ27۔ سورۃ القمر۔ آیت 45)

اس کو اکتالیس مرتبہ پڑھ کر کسی مٹی کی ڈلی پر دم کر کے دشمن کی طرف پھینکیں، دشمن بھاگ جائے گا۔

(13) ولقد اھلکنا اشیاعکم فھل من مد کرo
(پ27۔ سورۃ القمر۔ آیت 51)

اس کو گیارہ دن پڑھیں اور روزانہ بلا ناغہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دشمن کا نام لیں، دشمن ہلاک ہوگا۔

(14) ولقد اھلکنا القرون من قبلکم لما ظلموا وجاء تکم رسلھم بالبینت وما کانوا لیؤمنوا کذالک تجزی القوم المجرمین o (پ 11۔ سورۃ یونس۔ آیت 13)

اس کو اکیس دن میں ستر ہزار مرتبہ پڑھیں اور روزانہ دشمن کی ہلاکت کے لیے بددعا کریں۔

(15) و کم اھلکنا قبلھم من قرن ھم احسن اثاثا ورء یاo (پ16۔ سورۃ مریم۔ آیت 74)

اس کو پانچ دن میں پچیس ہزار مرتبہ پڑھ کر دشمن کی ہلاکت کے لیے بددعا کریں۔

(16) افلم یھد لھم کم اھلکنا قبلھم من القرون یمشون فی سکنھم، ان فی ذلك لأیت لاولی النھی۔ (پ 17۔ سورۃ الانبیاء۔ آیت 128)

اس کو آٹھ دن میں تیس ہزار مرتبہ پڑھ کر دشمن کا نام لے کر بددعا کریں، دشمن ہلاک ہوگا۔

(17) فکذبوہ فاھلکنھم، ان فی ذٰلك لایۃ وما کان اکثرھم مؤمنین۔ (پ 19۔ سورۃ الشعراء۔ آیت 139)

اس کو دو سو سترہ بار پڑھ کر دشمن کی طرف پھوک ماریں اور دس دن پڑھیں دشمن ہلاک ہوگا۔

(18) ارجع الیھم قلنا تینھم بجنودلا قبل لھم بھا ولنخر جنھم منھا اذلہ وھم صفرونo (پ 19۔ سورۃ النمل۔ آیت 37)

اس کو تین دن میں چالیس ہزار مرتبہ پڑھیں۔ دشمن کا نام لیں، دشمن ہلاک ہوگا۔

(19) یامن یکفی من کل شئ ملا یکفی منہ شئ فالفنی شر اعتدائی کیف سیت یاقی یاغنی یاملی یاونی

باوضو ہفتہ سے ابتداء کریں، روزانہ بارہ ہزار پڑھیں۔ دس دن مکمل کریں، دشمن مغلوب ہوگا۔

(20) لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم کھیعص و حمعسق۔

اس کو روزانہ دس دفعہ پڑھنے والا دشمن سے محفوظ رہے گا۔

(21) اللھم انت الحاضر الحیط بمکنوفات

السرائر والعنائر اللھم عزالظالم وقل الناصر وانت المطلع العالم اللھم مالکه فاھلکه اللھم سربله سربال الھوان وقمعة الردی۔

اس کے بعد دس بار یہ پڑھیں۔

اللھم اقصفه

پھر یہ پڑھے۔

فاخزھم الله بذنوبھم وما کان ھم من الله من وان۔

یہ دس دنوں کا عمل ہے۔ پابندیٔ وقت وحدت زباں ومکاں طہارت صغریٰ و کبریٰ روزانہ ایک ہزار دفعہ سورۃ الفیل کا پڑھے اور دسویں یوم جاری آب میں بیٹھ کر درج بالا دعا پڑھیں۔ انشاء اللہ دشمن ہلاک ہوگا۔

(22) و کفی باالله ولیا و کفی باالله و کیلا و کفی باالله نصیرا و کفی باالله علیما و کفی باالله شھیدا و کفی باالله حسیبا۔

دشمن کے شر سے بچنے کے لیے آیات کفایات کی روزانہ تلاوت کریں۔ ۲۳۳۸ دفعہ۔

(23) ومن یجیب المضطر اذا دعاہ یکشف السو۔

اس کو باوضو مجلس واحد میں بارہ ہزار مرتبہ پڑھیں، انشاء اللہ آپ کا دشمن ہلاک و ویران ہوگا۔

(24) لا اله الا انت سبحانك انی کنت من الظالمین۔

ستر دفعہ۔ پہلے پانچ دن پانچ ہزار سے کم نہ پڑھیں۔ انشاء اللہ آپ کا دشمن جلدی ہلاک و برباد ہوگا۔

(25) مقھور شورہ یا سبوح یا قدوس یا غفور یاودودo

ہر کہ روبروئے دشمن زود ایں دعا مندرجہ بالا پڑھے، دشمن مقہور ہو۔

(26) بسم الله الرحمٰن الرحیم o ششصد و بست و پنجار بنویسد دباخود و اردد رچشم عالمیان بھیبت نمائد و احدی دست قدرت بنایدo

**ترجمہ:** اس کو چھ سو پچیس دفعہ لکھ کر اپنے پاس رکھے لوگوں کی نظروں میں مہیب معلوم ہو اور کوئی اس پر قادر نہ ہو، مجرب ہے۔

(27) الم تر الی الملا من بنی اسرائیل من بعد موسٰی اذ قالو لنبی لھم ابعث لنا ملکا نقاتل فی سبیل الله قال ھل عسیتم ان کتب علیکم القتال الاتقاتلوا قالوا و مالنا الا تقابل تولوا الا وقد اخرجنا من دیارنا و ابنآءنا و فلما کتب علیھم القتال تولوا الا قلیلا منھم والله علیمٌ بالظلمینo

(پ2۔ سورۃ البقرہ۔ آیت 246)

لقد سمع الله قول الذین قالوا ان الله فقیر و نحن اغنیاءُ سنکتب ما قالوا وقتلھم الانبیاء بغیر حق و نقول ذوقوا عذاب الحریق۔

(پ4۔ سورۃ آلِ عمران۔ آیت 181)

الم تر الی الذین قیل لھم کفوآ ایدیکم واقیمو الصلٰوۃ و اتوالزکٰوۃ ۚ فلما کتب علیھم القتال اذ فریق منھم یخشون الناس کخشیة الله او اشد خشیة ۚ وقالوا ربنا لم کتبت علینا القتال لولا اخرتنا الی اجل قریب قل متاع الدنیا قلیل ۚ والاخرۃ خیر لمن اتقی ولا تظلمون فیلاo

(پ5۔ سورۃ النساء۔ آیت 77)

حضرت احمد بن موسیٰ العجیل روایت کرتے ہیں کہ کتاب اللہ میں چار آیتیں ایسی ہیں کہ جب دشمن کے مقابلہ میں پڑھی جاتی ہیں تو وہ مغلوب اور مقہور ہو جاتا ہے اور ظالم کے شر کو کافی ہیں۔ ہر آیت میں دس قاف ہیں، جو چالیس ہیں، اس کو بھی چہل

قاف کہتے ہیں اور بعض کہتے ہیں کہ یہ آیتیں لکھے اور نیز چپاں کر کے بلند کر کے اور لڑائی کے وقت دشمن کے مقابل گاڑ دے، دشمن بھاگ جائے گا، مجرب ہے۔

(28) هوالذی اخرج الذین کفروا من اهل الکتب من دیارهم لاول الحشر ماظننتم ان یخرجوا وظنوا انهم ما نعتهم حضونهم من الله تا اولی الابصار قد مانسوا ما ذکر وابه فتحنا علیهم ابواب قل شی حتی اذفر حوا بما اوتوا اخذنا هم بفتة فاذا هم مبلسون فقطع دابر القوم الذین ظلموا و الحمد لله رب العالمین o

جوکوئی کسی مہینے کے آخری چہارشنبہ یعنی بدھ کو یہ آیتیں بہ ترتیب لکھ کر جہاں کی خرابی منظور ہو، دفن کر دے تو وہ جگہ جلدی خراب و ویران ہو جائے، مگر اللہ سے ڈرے اور یہ عمل اس کے مستحق ہی کے لیے کرے o

(29) القادر المقدر والقاهر علی کل جبار عند ناصر الحق حیث کان به الحو والقوة ان کانت الا صیحة واحدة فاذا هم خامدون۔

در دشمن چنین بیند کو موجب سر در گردد۔ جوکوئی صبح کی سنت اور فرض کے درمیان 41 دفعہ سورۃ الفیل پڑھے اور اسی قدر مذکورہ الفاظ پڑھے تو دشمن کی ایسی حالت دیکھے کہ خوش ہو جائے۔

(30) لهم طریقا فی البحر لا تخلف درکا ولا نخشی وجعلنا منٔ بین ایدیهم سدا و من خلفهم سدا فاغشینهم فهم لا یبصرون۔

اگر معرکہ جنگ میں پہنچ کر سورۃ الذلزلت پڑھ کر دونوں ہاتھ زمین پر مارے اور تھوڑی سی خاک اُٹھا کر دشمن کی طرف پھینکے پھر اپنے سر پہ ہاتھ پھیرے، پھر آیت مذکورہ پڑھے۔ دشمن پر غالب اور فتح یاب ہو یہ عمل اسرار الٰہی میں سے ہے اور یاد رکھنے کے قابل ہے۔ اگر ایک مٹھی خاک پر یہ آیت مذکورہ پڑھے اور دشمن کے لشکر کی طرف پھینکے، لشکر دشمن بھاگ جائے۔

(31) بسم الله الرحمٰن الرحیم۔ من العبد الذلیل العاصی المعترف بذنوبه فلاں بن فلاں الی الکبیر الجبار القهار الذی لا اله الا هو رب انی مسنی الخروانت ارحم الراحمین اللهم ادفع عنی کل هم و غم کما تشا و اکفنی شر فلاں بن فلاں و ان کان شخصا واحدا وان کانوا جماعة سماهم باسماء هم (اگر ایک آدمی ہو تو یہی کہے اور اگر جماعت ہو تو ان سب کے نام لے) بحق لا اله الا انت وصلی اللهم علی سیّدنا محمد و اصحابه اجمعین۔

جس کسی کو کسی سے نقصان پہنچے تو کاغذ پر مذکورہ بالا آیت لکھ کر پاک پتھر کا ٹکڑا لے کر اس پر یہ کاغذ لپیٹے۔ آپ دو رآبِ رواں میں ڈالیں، دو تین دن ایسا کریں جو چاہے ملے۔

(32) سزا یو الزرعی زوشا منوعا عالما طیوژوما سلیخا ملخوما و یاقیو ما بحق کهیعص بحق حمعسق بحق لا اله الا الله محمد رسول الله۔

یہی دس اسم دفع شر جن وانس و بلیات وآفات کے لیے بھی پڑھتے ہیں اور کچھ تبدیلی کے ساتھ اس سے جن کے نکالنے کے لیے بھی عمل میں لاتے ہیں۔ جو کسی کے گھر میں رہتا ہو، اسی کا طریقہ یہ ہے کہ دس دفعہ پڑھیں اور ہر طرف دم کریں۔ یہ اسماء دفع رجعت میں بھی قوی الاثر ہیں۔ پانی پر دم کر کے پئیں۔

(33) فی قلوبهم مرض لا فزادهم الله مرضٌ ولهم عذاب الیم o بما کانو یکزبون۔ (پ 1، سورۃ البقرہ۔ آیت 10)

اس کو روزانہ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دشمن کا نام لے کر دشمن کی ہلاکت کے لیے بددعا کریں یا اکیس دن میں سوا لاکھ مرتبہ پڑھیں یا اکتالیس دن میں سوا لاکھ مرتبہ پڑھیں تو دشمن بیمار و ہلاک ہوگا یا ہر نماز کے بعد ایک بار پڑھ کر بددعا کریں۔ جس طرح بھی پڑھیں گے، ہر حالت، میں دشمن بیمار و ہلاک ہوگا۔

اولیاء اللہ دوستاں و معتقداں اور دنیا و آخرت مدد کاری می فرمایند و دشمناں را ہلاک نمایند کتاب تذکرۃ الموتی۔

# تصورِ اسم محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

از تحریر: سید مستور علی زنجانی

## لوحِ سلطانی حق باھو رحمۃ اللہ علیہ




جو شخص حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا دیدار پاک کرنا چاہتا ہے تو 30 منٹ صبح اور 30 منٹ شام اس کو دیکھ کر کوئی سا درود شریف پڑھے۔ عمل مدت 6 مہینے

سلطان العارفین سلطان حق باھو سرکارؒ اپنی کتاب عقل بیدار صفحہ نمبر 74 پر فرماتے ہیں کہ جو مرشد اسم محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی تلقین (طالب) کو کرتا ہے تو وہ پہلے ہی روز مجلس محمدی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے مشرف ہو جاتا ہے۔ اور محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی صحبت میں نفس امارہ اور شیطان لعین داخل نہیں ہو سکتا یہ حاضرات اسم اللہ ذات کی راہ ہے جس میں ازل ابد کا تماشہ نظر آتا ہے۔ دُنیا کے خزانوں حشر گاہ قیامت کا نظارہ کر سکتے ہیں قرب اللہ حضوری کا مشاہدہ ہوتا ہے حور قصور جنت دوزخ کا تماشہ کر سکتے ہیں کامل مرشد ہی ہے جو (تصور) اسم اللہ و محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے طالب کو ہر مقام دکھا کر اس پر غیب کھول دے۔

### تصورِ اسم اللہ عزوجل تعالیٰ

سلطان العارفین سلطان حق باھو سرکار اپنی کتاب عقل بیدار میں صفحہ نمبر 115 پر فرماتے ہیں! اسم اللہ ذات امہ العلم والعلو ہے جس سے معرفت توحید حکمت کا ہر عمل حاصل ہو جاتا ہے جو کوئی طالب اسم اللہ عزوجل تعالیٰ کی کنہ کو پا لیتا ہے وہ غالب الاولیاء مخدوم بن جاتا ہے جو کوئی اسم اللہ کا ہی منکر ہے وہ کسی قسم کے خزانے کا تصرف حاصل نہیں کر سکتا۔ جان لو کہ آدمی کے وجود میں ایک لاکھ تہتر کفر شرک کے زنار ہیں جو تصور اسم اللہ ذات اختیار کرنے سے ٹو جاتے ہیں اس راہ سے ابتداء میں ہی اللہ تعالیٰ کی حضوری سے مشرف اور اسم محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے حضوری مجلس میں داخل ہو جاتے ہیں لاہوت لامکان میں بعیان دیکھ سکتے ہیں۔ چنانچہ نور میں نور گم ہو جاتا ہے وہاں پر نہ جس ہوتا ہے نہ جان ان مراتب کو احمق حیوان (طالب اور مرشد) کیسے جان سکتا ہے؟

# رزق، دولت وفتوحات کے لئے مجرب عمل

از تحریر: فیض محمد جسکانی، پنوں عاقل (سندھ)

یہ نقش تیار کر کے شرف مشتری، زہرہ یا شمس یا قمر کی نیک ساعت اور نئے چاند کی ساعتوں میں فریم میں بند کر کے کاروباری جگہ کے سامنے والی دیوار پر لگائیں۔ انشاء اللہ کاروبار یا دوکان وغیرہ میں زبردست فتوحات ہوگی۔ یہ نقش مشک زعفران سے تیار کریں۔

**نقش یہ ھے:۔**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — یاعزیز یامغنی یامنعم یاباسط

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ی | غ | ن | ہ | م | ا | ل | ل |
| غ | ن | ہ | م | ا | ل | ل | ہ |
| ن | ہ | م | ا | ل | ل | ہ | م |
| ہ | م | ا | ل | ل | ہ | م | ن |
| م | ا | ل | ل | ہ | م | ن | ف |
| ا | ل | ل | ہ | م | ن | ف | ض |
| ل | ل | ہ | م | ن | ف | ض | ل |
| ل | ہ | م | ن | ف | ض | ل | ہ |

یاالٰھی رزق و دولت ھٰذا الدوکان کشادہ کن
و زود فتوحات شود بحق یغنھم اللہ من فضلہ

آخر میں شاہ زنجانی اور مجھ ناچیز کو دعائے خیر میں یاد کریں۔




یہ نقش تسخیر خلق، رجوع خلق، شہرت، رُعب، عزت و مرتبہ کے لئے مجرب المجرب ہے۔ آیت مبارکہ " و الھکم الہ واحد لا اِلہٰ الا ھُو الرَّحمٰن الرَّحیم " (اس کے اعداد 885 ہیں اور یہ نقش اس اعداد کا ہے) یہ عمل چالیس دن تک 885 مرتبہ پڑھیں۔ اس کے بعد صرف ایک تسبیح پڑھا کریں۔ انشاء اللہ العزیز تسخیر خلق زبردست ہوگی اور خلق کا ہجوم ہوگا اور فتوحات بھی ہوں گی یہ نقش نئے چاند میں جمعہ کے دن شرف زہرہ وغیرہ اور ساعت زہرہ میں نقش تیار کریں۔ اس کے بعد بازو یا گلے میں باندھ کر عمل شروع کریں۔

**چال نقش یہ ھے:۔**

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۲۰ | ۱۶ | ۲ | ۸ |
| ۱ | ۷ | ۱۳ | ۲۴ | ۱۵ |
| ۲۳ | ۱۹ | | ۶ | ۱۲ |
| ۵ | ۱۱ | ۲۲ | ۱۸ | ۴ |
| ۱۷ | ۳ | ۹ | ۱۰ | ۲۱ |

**نقش یہ ھے:۔**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — یاعزیز یاوھاب یاعزیز یاوھاب

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۹۶ | ۳۲۵ | ۲۲۴ | ۲۸ | ۱۱۲ |
| ۱۴ | ۹۸ | ۱۸۲ | ۳۸۱ | ۲۱۰ |
| ۳۶۷ | ۲۶۶ | مطلب لکھیں | ۸۴ | ۱۶۸ |
| ۷۰ | ۱۵۴ | ۳۵۳ | ۲۵۲ | ۵۶ |
| ۲۳۸ | ۴۲ | ۱۲۶ | ۱۴۰ | ۳۳۹ |

نقش کے اندر اس طرح مطلب لکھیں۔

اقسمت علیکم یا ھفضائیل فلاں بن فلاں کے لئے تسخیر خلق ورجوع خلق وزود آمد ھو بحق و الھکم الہ واحد لا اِلہٰ اِلاّ ھُو الرَّحمٰن الرَّحیم




یہ نقش خصوصاً حاضری مطلوب کے لئے مجرب المجرب ہے۔ اس کے بعد محبت یا رشتہ یا کسی سے کام نکالنے کے لئے بھی مؤثر ہے۔ یہ نقش جمعہ کے دن نئے چاند میں شرف زہرہ یا زہرہ کی ساعت میں تیار کریں۔ یہ نقش چار عدد تیار کرنے ہونگے۔ ایک طالب بازو میں باندھے، دوسرا میوہ دار درخت میں لٹکائیں تیسرا اوزن کے نیچے رکھیں۔ چوتھا آگ کی گرمائش میں رکھیں۔

**مثال نمبر1:**۔ طالب شفیق **490** مطلوب شگفتہ اعداد **805** جلب قلب اعداد **167** ٹوٹل اعداد **1462**

**مثال نمبر2:**۔ طالب اور مطلوب کے بیچ میں جلب قلب رکھ کر تکسیر جفری کریں۔ تکسیر یہ ہے۔

ش ف ی ق ج ل ب ق ل ب ش گ ف ت ہ
ہ ش ت ف ف ی گ ق ش ج ب ل ل ب ق
ق ہ ب ش ل ت ل ف ب ف ج ی ش گ ق
ق ق گ ھ ش ب ی ش ج ل ف ت ب ل ف
ف ق ل ق ب گ ت ہ ف ش ل ب ج ی ش
ش ف ی ق ج ل ب ق ل ب ش گ ف ت ہ

**مثال نمبر3:**۔ تکسیر کا پہلا حرف اور آخری حرف اور آخری سطر کا پہلا حرف اور آخری حرف اور بیچ والی لائن کا بیچ والا حرف جو یہ ہیں۔ ش ہ ف ش ف اعداد **765** ہیں۔ پہلی سطر کے اعداد **1462** اور تکسیر کی پانچ سطریں ہیں اس کے اعداد **7310** ہیں۔ ان کے مؤکل یہ ہیں۔

**765** کا مؤکل ہے: ذسهائیل
**1462** کا مؤکل ہے: غتسبائیل
**7310** کا مؤکل ہے: زغشیائیل

عبارت اس طرح ہے۔ عزمت علیکم یا ذسهائیل و یا غتسبائیل و یا زغشیائیل ان تسلوا علیٰ وجود وجلب قلب شگفتہ محبت و مودت شفیق و یحضو عندہٗ۔ یہ عبارت لکھنی اور پڑھنی ہوگی۔ یہ بھی یاد رکھیں کہ اس عمل میں والدہ کا نام ضرور آئے گا۔

**مثال نمبر4:**۔ تکسیر کے دائیں اور بائیں والے حروف نکالیں جو یہ ہوں کہ ش ہ ق ق ف ش اور بائیں طرف والے حروف یہ ہیں ہ ق ق ف ش ہ

**متزاج:**۔ ش ہ ہ ق ق ق ق ف ف ش ش ہ

**مرکب:**۔ شھھق، ققفف، فششہ۔ یہ مرکب نقش کے اردگرد لکھنے ہونگے اس کے بعد تکسیر کی پہلی لائن اور بیچ والی لائن اور آخری لائن کے تین فتیلہ تیار کر کے تین راتیں چنبیلی کے تیل میں جلائیں انشاءاللہ العزیز جائز مقصد جلد حاصل ہوگا۔

**مثال نمبر5:**۔ پہلی سطر کے اعداد **1462** کا بھی نقش ہو جائے گا اور پانچ سطریں ہیں **1462** کو پانچ سے ضرب کریں تو جواب آیا **7310** ان اعداد کا نقش مکمل کریں اور ان اعداد کو **65** سے تقسیم کیا تو جواب آیا **112** اور باقی **30** ہیں یہ خانہ نمبر **24,19,17,15** اور **26** میں رکھے گئے ہیں۔

**چال نقش یہ ھے:**۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۰ | ۱ | ۱۲ | ۲۶ |
| ۹ | ۲۱ | ۱۹ | ۱۳ | ۳ |
| ۱۵ | ۱۱ | مقصد | ۱۴ | ۲۵ |
| ۵ | ۶ | ۲۳ | ۲۴ | ۷ |
| ۲۰ | ۱۷ | ۲۲ | ۲ | ۴ |

**نقش یہ ھے:**۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۷۹۲ | ۱۱۲۰ | ۱۱۲ | ۱۳۴۴ | ۲۹۴۲ |
| ۱۰۰۸ | ۲۳۵۲ | ۲۱۵۸ | ۱۴۵۶ | ۳۳۶ |
| ۱۷۱۰ | ۱۲۳۲ | یاذغشیائیل شفیق جلب قلب شگفتہ | ۱۵۶۸ | ۲۸۰۰ |
| ۵۶۰ | ۲۷۶ | ۲۵۷۶ | ۲۷۱۸ | ۷۸۴ |
| ۲۲۴۰ | ۱۹۳۴ | ۲۴۶۴ | ۲۲۴ | ۴۴۸ |

**نوٹ:**۔ طالب اور مطلوب کو جدا جدا حروف میں لکھیں۔

# عمل کشادگی رزق

از تحریر: فیض محمد جسکانی، پنوں عاقل

میں آئینہ قسمت کی محفل میں پہلی دفعہ اپنے استاد محترم حکیم سرفراز احمد زاہد صاحب کی وساطت سے حاضر ہوں، آج مہنگائی کا دور ہے۔ تین حصہ غریب آدمی ہے اور ایک حصہ جو بے حد دولت مند ہیں۔ دولت مند تو ہر ضرورت پوری کر سکتے ہیں لیکن غریب لاچار کا حال بے حال ہے۔ ایسے لاچار غریب آدمی کو چاہیے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرے، نماز کی پابندی کریں اور یہ عمل شروع کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپ کی ہر ضرورت پوری ہوگی اور اس کے عامل ہو جائیں، دوسروں کو فائدہ بھی دے سکتے ہیں اور غیب سے اسباب پیدا ہوں گے، اللہ تبارک وتعالیٰ قادر ہے اور یہ عمل اور یہ نقش ہر مقصد کے لیے مجرب ہے۔ محبت ہو یا عداوت ہو، بندش ہو یا نحوست ہو، بد اثرات ہوں یا بیماری، رزق و دولت یا ترقی وتسخیر خلق ہو، تمام مقاصد کے لیے یہ نقش اور عمل مجرب ہے۔ عمل اور نقش کے تین چلے کرنے ہوں گے۔ یعنی ایک سو بیس دن لگیں گے۔ یہ عمل اسم اعظم ہے اور روزانہ وقت مقررہ پر ایک ہزار دفعہ پڑھنا ہے۔ اول وآخر درود شریف پڑھیں، تین نقش روزانہ لکھیں اور آٹے میں گولیاں بنا کر پانی میں مچھلیوں کو ڈال دیں۔ عمل یہ ہے:

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اللہ الصّمد

ایک نقش لکھ کر بازو پر باندھنا ہے اور چلہ کے بعد بازو والا کھول کر پانی میں بہانا ہے اور دوسرا بازو پر باندھنا ہے۔ چلہ کے بعد 141 دفعہ عمل پڑھنا ہے۔ بس زکوٰۃ ادا ہوگی اور آخر میں شاہ زنجانی اور سائیں سرفراز احمد زاہد کو اور مجھ ناچیز کو دعاؤں میں ضرور یاد رکھیے گا۔

بسم ال ل ہ ال ص م د ال ل ہ ال ص م د

ال ل ہ ال ص م د ال ل ہ ال ص م د

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹ | ۱۵۵ | ۵۷ |
| ۹۵ | الٰہی رزق و دولت کشادہ ہو ترقی و تسخیر خلق ہو وجمیع مشکلات دفع ہو ہمہ قسم بندش وبداثرات دفع ہو بحق بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اللہ الصمد | ۱۳۶ |
| ۱۱۷ | ۷۶ | ۳۸ |

ال ل ہ ال ص م د ال ل ہ ال ص م د

ال ل ہ ال ص م د ال ل ہ ال ص م د

### پانی میں بہانے والا نقش

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹ | ۱۵۵ | ۵۷ |
| ۹۵ | بحق اللہ الصمد | ۱۳۶ |
| ۱۱۷ | ۷۶ | ۳۸ |




## عمل برائے نکاح و مفرور:

اگر کوئی شخص کسی کو اپنی محبت میں بے چین کرنا چاہتا ہے یا بھاگے ہوئے کو واپس بلانا چاہتا ہے یا نکاح کرنا چاہتا ہے تو ایک تازہ دیسی مرغی کا انڈا لے کر اس کو صاف کرلیں۔ اس پر 786 عدد لکھ کر حروفِ ابجد اب ج ہ و ز ح ط تک لکھ کر مطلوب کا نام معہ والدہ پھر اپنا نام معہ والدہ لکھ کر یہ آیت شریفہ لکھیں۔

وَلَقَدْ عَلِمَتِ الْجِنَّةُ اِنَّهُمْ لَمُحْضَرُوْنَ

لکھ کر انڈے کو حرارت دیں۔ اگر نزدیک ہوا مسافر ایک دن میں نہیں تو سات دن میں آئے گا۔ سات دن بعد انڈہ نکال کر زمین میں دفن کردیں۔ حرارت دینے کا طریقہ درج ذیل ہے:

ریفریجریٹر یا فریج کی کالی موٹر (کمپریسر) ہوتی ہے۔ اس پر کسی طرح سے انڈہ رکھ دیں۔ اسے متواتر حرارت ملتی رہے گی۔ کام بھی ہو جائے گا۔ ریفریجریٹر یا فریج متواتر چلنا چاہیے، اسے بند نہ کریں۔ کام ہونے پر 7 دن کے بعد بند کردیں۔

## شادی کرنا اور محبت میں گرفتار کرنا:

جسے محبت میں گرفتار کرنا ہو، اُسے پانی پر 786 بار بسم اللہ شریف پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلائیں۔ انشاء اللہ شدید محبت ہوگی۔ اگر رشتہ مطلوب ہو تو 786 بار صاف کاغذ پر لکھ کر کپڑے میں لپیٹ کر عطر لگا کر ڈبے میں بند کرکے اونچی جگہ رکھ دیں تو لوگ گھر آکر رشتہ کی دعوت دیں گے۔

## ہر مشکل کا حل:

روزانہ اس نقش کو 11 بار لکھیں۔ پھر اس کو زمین میں دفن کریں، روزانہ لکھنا ہے ناغہ نہ ہو۔ اس میں کسی خاص قلم دوات کی ضرورت نہ ہے۔ صرف اور صرف رجال الغیب کا خیال روزانہ رکھیں۔ یہ نقش مندرجہ ذیل چیزوں کے لیے۔ شادی کے لیے، جھوٹا مقدمہ، بیماری کے لیے، ترقی کے لیے، روزگار کے لیے، نوکری کی تلاش کے لیے ہے اور تبدیلی کے لیے بھی ہے۔

| چال نقش | | |
|---|---|---|
| ١ | ٨ | ٤ |
| ٥ | ٩ | ٧ |
| ٦ | ٣ | ٢ |

| نقش ذیل ہے | | |
|---|---|---|
| ٩٢ | ٧٤٣ | ٢٧٦ |
| ٤٦٠ | مقصد | ٦٥١ |
| ٥٥٩ | ٣٦٨ | ١٨٤ |

## کام کا ہونا یا نہ ہونا:

اگر آپ یا کوئی کام کے ہونے یا نہ ہونے میں تشویش کر رہے ہیں۔ جس کا کام ہو اُسے سیدھا لٹا کر سات تار نیلے رنگ کے دھاگے سے سَر سے پاؤں تک ناپ کر اس دھاگہ کو مٹھی میں بند کرلیں۔

سات بار یہ عزیمت پڑھیں۔

قَسَمْتُ عَلَيْكَ يَا شَنْشَارُنَ اَخْبِرْنِي بِاَسْرَادِ الْجَلِيِّ وَالْخَفِيِّ بِحَقِّ رُوْيَاۓ يوسف عليه السلام وبحرمتُ لَا يَعْلَمُ الْغَيْبَ اِلَّا هُوَ۔

پڑھ کر دعا مانگیں کہ الٰہی اس مقصد میں جو ہونے والا ہے، اس میں رہنمائی فرما۔ اس دھاگہ کو ناپو بڑھ جائے گا، اگر زیادہ بڑھے ناکامی، اگر تھوڑا بڑھے تو کامیابی کی دلیل ہے۔ یاد رکھیں کہ دھاگہ ضرور بڑھے گا۔

## ظالموں میں یا دشمنوں میں جدائی:

سورۃ الناس تین مرتبہ سوتے وقت غصہ والا منہ بنا کر دشمنوں کا تصور کرکے کہ ان میں پھوٹ پڑ رہی ہے یا جدائی ہو رہی ہے۔ اپنی اُنگلی سے ان کے درمیان کراس ہوا میں ڈال دیں۔ ایک ہفتہ یا 21 روز عمل کریں۔ علیحدگی یا پھوٹ پڑ جائے گی، ناحق نہ کریں۔ ناحق کرنے والا اپنے فعل کا خود ذمہ دار ہوگا۔

## دشمن کو حیران و پریشان کرنا:

یہ عمل اس لیے نہیں لکھ رہا کہ لوگ ناحق ایک دوسرے کو تنگ کریں گے۔

## اگر کوئی چیز وغیرہ گم ہو جائے

شہادت والی انگلی سے اشارے سے دیوار پر ۷۸۶ لکھیں۔ پھر اس پر یا مُوسی یا کَلیمُ پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ چیز مل جائے گی، جتنا پڑھیں گے، اُتنی جلد چیز گم شدہ مل جائے گی۔

## عمل برائے تسخیر خاص الخاص

تھوڑے سے پانی پر سورۃ یٰسین شریف ۲۱ بار پانی پر دم کرکے اس پانی میں 6 ماشہ چاندی سنار سے گرم کرکے بجھوائیں۔ ایک لوح 3 انچ مربع کی بنوائیں اور یہ نقش اس پر کندہ کرا دیں۔ مگر ساعت زہرہ میں بروز جمعہ سے بخور تنہائی میں بیٹھ کر اسے عطر وغیرہ سے معطر کرکے پاس رکھ لیں، سخت تسخیر ہو جائے گی۔ اپنا مطابقت کرے گی، ہر آفت سے محفوظ رہیں گے، دنیا مہربان ہوگی۔

۷۸۶

عزمت علیکم یا معشر الجن والانس

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |
| اللہ | الرحمٰن | الرحیم | بسم |
| الرحمٰن | الرحیم | بسم | اللہ |
| الرحیم | بسم | اللہ | الرحمٰن |

عزمت علیکم یا معشر الجن والانس

شیاطین والارد 2 الا بحقلوا

## عمل ترقی ذہن و اصلاح بچگان

جس کا بچہ کند ذہن ہو، تعلیم سے بھاگتا ہو، صحت بد سے آوارہ ہو چکا ہو، اس کو راہِ راست پر لانے کے لیے تو آپ یہ عمل قرآنی کریں۔ صبح ناشتہ میں ایک تازہ روٹی پکا کر اس پر سات مرتبہ اسم اعظم یا اللہ پڑھ کر پھونک دیں، وہ بچے کو کھلا دیں۔ 21 دن تک یہ عمل کریں، ناغہ کوئی نہ ہو تو برخوردار کا ذہن کھل جائے گا اور روشن ہو جائے گا، تعلیم میں دل لگ جائے گا، آوارہ مزاجی دور ہوگی، صرف روٹی پابندی سے کھلانا شرط ہے۔

## اسم محمد ﷺ

یہ امر تو کسی وضاحت اور تشریح کا محتاج نہیں کہ اللہ جل شانہ نے کائنات اور کائنات کی تمام اشیائی کی تخلیق نورِ محمدیؐ سے فرمائی ہے۔ کائنات اور عالم موجودات کی اِک اِک شے اور ایک ایک وجود نورِ محمد ﷺ کا صدقہ ہے۔ لطف کی بات ی ہے کہ کائنات میں ہر شے اور ہر وجود کا نام محمد ﷺ کے نام گرامی اور اسم گرامی سے مشتق ہے۔

علم الاعداد کا ایک دلچسپ اور حیرت انگیز کلیہ اس حقیقت کا بصیرت افروز ثبوت بہم پہنچاتا ہے۔ علم الاعداد کے ماہرین کسی جگہ شے یا وجود کا نام نکالنے کے لیے جدول ابجد قمری سے استفادہ کرتے ہیں، جو ذیل ہے۔

| ابجد | ھوز | حطی | کلمن |
|---|---|---|---|
| اب ج د | ہ و ز | ح ط ی | ک ل م ن |
| ۱-۲-۳-۴ | ۵-۶-۷ | ۸-۹-۱۰ | ۲۰-۳۰-۴۰-۵۰ |

| سعفص | قرشت |
|---|---|
| س ع ف ص | ق ر ش ت |
| ۶۰-۷۰-۸۰-۹۰ | ۱۰۰-۲۰۰-۳۰۰-۴۰۰ |

| ثخذ | ضظغ |
|---|---|
| ث خ ذ | ض ظ غ |
| ۵۰۰-۶۰۰-۷۰۰ | ۸۰۰-۹۰۰-۱۰۰۰ |

پ کے عدد ب کے شمار ہوں گے۔ ٹ کے عدد ت کے شمار ہوں گے۔ ڈ کے عدد ذ کے عدد شمار ہوں گے۔ چ کے عدد ج کے عدد شمار ہوں گے۔ ژ کے عدد ز کے شمار ہوں گے۔ ڑ کے عدد ر کے شمار ہوں گے۔ گ کے عدد ک کے شمار ہوں گے۔

نوٹ: مد (سہ) (ء) کا کوئی عدد شمار نہ ہوگا۔

اللہ الٰہی رحمٰن میں چھوٹے کھڑے کے الف کا عدد شمارہ ہوگا۔

چاند کے اعداد لیے: چ ا ن د

58 = 4 + 50 + 1 + 3

قمر کے اعداد کے لیے: ق م ر

340 = 200 + 40 + 100

ماہتاب کے اعداد لیے: م ا ہ ت ا ب

449 = 2 + 1 + 400 + 5 + 1 + 40

مثال کے طور پر ایک شخص کا نام امجد علی ہے، اس کے اعداد لیے:

ا م ج د ع ل ی

157 = 10 + 30 + 70 + 4 + 3 + 40 + 1

کسی چیز کا نام لو۔ اس کے عدد نکال کر 4 گنا کر لو۔ اس میں دو ملا کر پانچ گنا کر لو اور پھر 20 پر تقسیم کر دو۔ جو باقی بچے اُسے 9 گنا کر لو۔ پھر اس میں 2 اور ملا لو۔ اس طرح کرنے سے آپ نام محمد ﷺ بنا سکتے ہیں۔ اس کلیہ کی ترتیب ذیل ہے۔

(1) کوئی نام یا لفظ لیں ابجد قمری سے عدد نکالیں۔
(2) حاصل شدہ عدد کو چار سے ضرب دیں۔
(3) حاصل شدہ ضرب میں دو جمع کریں۔
(4) حاصل جمع کو پانچ سے ضرب دیں۔
(5) حاصل ضرب کو بیس پر تقسیم کریں۔
(6) تقسیم کے بعد جو عدد بچے اسے نو سے ضرب دیں۔
(7) حاصل شدہ عدد میں دو جمع کریں۔

اس عمل سے 92 عدد حاصل ہوگا۔ جو محمد ﷺ کا عدد ہے۔

یعنی م + ح + م + د

92 = 4 + 40 + 8 + 40

**مثال نمبر1:** (1) چاند کے اعداد ابجد: 58

(2) 58 کو چار سے ضرب دیا تو حاصل ضرب: 232 = 4 × 58

(3) حاصل ضرب میں 2 جمع کر لیے:

234 = 2 + 232

(4) حاصل جمع 234 کو پانچ سے ضرب دی۔

1170 = 5 × 234

(5) حاصل ضرب کو 20 سے تقسیم کیا۔

20 + 1170 باقی 10 بچے۔

(6) دس کو 9 سے ضرب دی۔ 90 = 9 × 10

(7) حاصل ضرب میں دو جمع کیے۔ 92 = 2 + 90

اور 92 اسم محمد ﷺ کا عدد مبارکہ ہے۔

**مثال نمبر2:** محمد مصدق کے اعداد ابجد قمری: 326 اعداد

(2) 1304 = 4 × 326 اعداد
(3) 106 = 2 + 1304 اعداد
(4) 6530 = 5 × 1306 اعداد
(5) 20 + 6530 = باقی بچے 10 اعداد
(6) 90 = 9 × 10
(7) 92 = 2 + 90

92 عدد محمد ﷺ کے ہیں۔

**مثال نمبر3:** زمین کے اعداد ابجد قمری: 107

(2) 428 = 4 × 107 اعداد
(3) 430 = 2 + 428 اعداد
(4) 2150 = 5 × 430 اعداد
(5) 20 + 2150 = باقی بچے 10 عدد
(6) 90 = 9 × 10
(7) 92 = 2 + 92

92 عدد محمد ﷺ کے ہیں۔

**مثال نمبر4:** آسمان ا س م ا ن : 152

(1) 608 = 4 × 152 اعداد
(2) 610 = 2 + 608 اعداد
(3) 3050 = 5 × 610 اعداد
(4) 20 + 3050 = باقی بچے 10 عدد
(5) 90 = 9 × 10 اعداد
(6) 92 = 2 + 90 اعداد محمد ﷺ کے ہیں۔ سبحان اللہ

اِسے یہ ثابت ہوتا ہے کہ کائنات کی ایک ایک چیز ہی نور محمدیؐ سے مشتق نہیں بلکہ کائنات کی ایک ایک چیز کا نام محمد ﷺ کے نامی اعداد اسم گرامی القدر سے مشتق ہے۔ اس طرح دیکھنے والی آنکھ کائنات کی ایک ایک چیز میں نور محمدؐ کا جلوہ دیکھ سکتی ہے۔ حضور علیہ السلام کی صداقت کا زندہ و جاوید ثبوت ملاحظہ کریں۔

**ترجمہ:** اور اللہ نے کائنات کو میرے نور سے پیدا کیا ہے۔

از تحریر: منیر احمد میرانی، قمبر

# ثاقب اُصول جفر

# ظالم کے ظلم کا خاتمہ

قارئین کرام آئینہ قسمت! خدا کے فضل سے آج تک جو بھی عمل لکھا ہے بے کار نہیں گیا۔ آپ کی خدمت میں ایک نایاب عمل آپ کی خدمت میں پیش کرتا ہوں۔ جو مظلوم کے لیے آب حیات کی مانند ہے۔ یہ عمل دشمن ظالم جو خلق خدا پر ظلم کرتا ہو اور ظالم درندہ ہو، شرارتی، چغل خور ہو، عزت، مال، روزگار اور اسلام کا دشمن ہو۔ اس کو تباہ و برباد کرنا ہو تو اس دعا سے کام لو، سانپ بھی مر جائے گا، لاٹھی بھی نہیں ٹوٹے گی، دشمن کو سزا بھی مل جائے گی۔ اپنا حق بھی ملے گا۔ مگر جائز اور مجبوری کی حالت میں کریں، اس کا ذمہ دار عامل خود ہو گا۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت انسان کو بڑا طاقتور بنایا ہے اور اس آزاد کر دیا ہے۔ دو راستہ دے کر ایک رحمانی دوسرا شیطانی اس کی مرضی جس پر چلے۔ سزا اور جزا کا دن مقرر ہے۔ اپنا حق حاصل کرنے کے لیے ہر کوشش کرتا ہے تو اس دعا سے اپنا کام لے۔ دعا یہ ہے:

## یابدیع العجائب یا العقو یابدیع

اس عبارت کے اعداد قمری نکال کر تین اعداد الواح تیار کریں۔ مربع کی چال معکوس سے بیسے کی جو دھات ہوتی ہے۔ اس کی لوح بنواؤ اور اس پر یہ نقش لکھو اور سرخ ہس اور ہینگ کی دھونی دے کر ایک کو پرانی قبر میں دفن کرو۔ دوسرے کو دشمن کی گزرگاہ پر دفن کرو، تیسرے کو پرانے ویران گھر میں دفن کرو لکھ کر تیار کر کے اس پر 627 مرتبہ عبارت پڑھو بعد میں استعمال کرو اور روزانہ دشمن اور ان کی ماں کے اعداد قمری نکال کر اتنے تعداد 15 دن تک وِرد کرو، دشمن کا ظلم ختم ہو جائے گا۔ اگر دشمن کو معاف کر دو تو بہتر ہو گا، اس عمل کو قمر در عقرب یا مقابلہ زحل و مریخ میں کرو۔

## ترتیب لوح مبارک

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۱۳ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۳ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |

دردائیل جبرائیل دردائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۹ | ۸۹ | ۸۳ | ۱۱۶ |
| ۸۴ | ۱۱۵ | ۳۴۰ | ۳۳۷ |
| ۱۱۸ | ۸۵ | ۸۷ | ۸۸ |
| یابدیع | یاالعقو | العجائب | یابدیع |

حمعسق عزرائیل
کھیعص اسرافیل
دردائیل دردائیل



# کرشمات صدری عملیات

ازتحریر: ڈاکٹر نیر عباس علوی، لاہور

# بندش کاروبار کا مجرب توڑ

۷۸۶

۱۲۸/۱۱۸/۱۳۵/۱۱۰/۹۲/۲۶

اجب یا جبرائیل بحق یا اللہ

| اللھم افتح | ابواب رحمتك | بحق | یا فتاح |
|---|---|---|---|
| ۱۱۱ | ۴۹۹ | ۵۹۶ | ۶۷۹ |
| ۴۹۸ | ۱۰۸ | ۶۸۲ | ۵۹۷ |
| ۶۸۱ | ۵۹۸ | ۴۹۷ | ۱۰۹ |

اجب یا اسرافیل بحق یا فتاح — اجب یا عزرائیل بحق یا رحمن — شمخائیل — شفقائیل — کھیعص — حمعسق

الھی بحق کلام مقدس فلاں بن فلاں کی عزت و آبرو جان و مال کی حفاظت فرما اور غیب سے رزق کے اسباب پیدا فرما۔ بحق یا فتاح

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۲ | ۸ |
| ۴ | ۷ | ۹ |
| ۶ | ۱۱ | ۳ |

## ترکیب عمل

**نیاز عمل:** نقش کو تحریر کرنے اور عمل سر انجام دینے سے قبل نوچندی جمعرات کو سوا کلو دودھ کی کھیر پکا کر معروف طریقے کے مطابق پنجتن پاکؑ کے اسماء مبارکہ کی نیاز دلا کر خود بھی کھائے اور معصوم بچوں میں بانٹ دیں۔

**بخور عمل:** اچھی سی اگربتی لے کر اول و آخر 11 بار درود پڑھ کر اس آیت کو نی بتی پر 11 بار پڑھ کر جلانی ہے۔ جس دوران نقوش لکھے جائیں گے۔

وَاِذَا بطشتم بطشتم جَبَّارِیْنَ

بعد ازاں 40 یوم تک ایک اگربتی روزانہ مقام عمل پر جلائی جائے گی۔

**روحانی سیاہی:** عرقِ گلاب میں زعفران ملا کر سیاہی بنائیں اور اس پر 11 بار درود شریف پڑھ کر نٓ وَالقلم وما یَسطرون 101 بار پڑھیں۔

**روحانی قلم:** تازہ انار کی شاخ کی قلم بنا کر اس پر- یا علیم- 150 بار دم کریں۔

**کاغذ:** سفید پاکیزہ کاغذ یا کپڑے پر اس نقش کو قبلہ رخ بیٹھ کر تحریر کریں۔

**پڑھائی عمل:** 2 نقش تحریر کر کے سامنے رکھیں اور باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر 1885 بار- اَللّٰھُمَّ افتح بواب رَحْمَتِكَ بحق یَا فَتَّاح- پڑھ کر دونوں نقوش پر دم کریں۔ ایک چاندی میں مڑوا کر بازو/ گلے میں پہن لیں۔ جبکہ دوسرا نقش فریم کروا کر گھر کے اندر اونچی جگہ پر لگا دیں۔ روزانہ اس کے نیچے پڑھی ہوئی اگربتی سلگائیں۔ مذکورہ عمل اپنے نام کے مطابق یا پھر (500 بار) پڑھنا شروع کریں۔ انشاء اللہ چالیس یوم کے اندر غیب سے اسباب پیدا ہوں گے کہ آپ حیران رہ جائیں گے۔ اگر خود نہ بنا سکو تو قبلہ شاہ زنجانی یا پھر مجھ حقیر سے رابطہ کریں۔



# برائے حصولِ علم اور کامیابی امتحان

از تحریر: سید عامر علی نقوی، سیالکوٹ

## 1-برائے دور کرنا کند ذہنی

(الف) طالبعلم یا طالبہ بلاناغہ امتحان دینے تک بعد از نمازِ عشاء ایک مرتبہ سورۃ اعلیٰ کی تلاوت کریں۔ جب آیت نمبر 5-6 کے اس حصے پر آئیں تو 40 مرتبہ اس آیت کی تلاوت کریں۔ "سَنُقْرِئُكَ فَلَا تَنْسٰى ۙ اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ"

(با) طالب علم یا طالبہ بلاناغہ امتحان دینے تک بعد از نمازِ فجر آیت مبارکہ کو 40 مرتبہ وِرد کرے۔ "وَ عَلَّمَكَ مَالَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ وَ كَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا"۔ (سورۃ النساء آیت نمبر 113)

(جیم) طالبعلم یا طالبہ بلاناغہ امتحان دینے تک کھلا وِرد اسمائے اعظم "یَا حَبِیْبُ" کا وِرد کرے۔ تمام اعمال مکمل یقین اور اعتماد سے کریں۔

(دال) طالب علم یا طالبہ کے والدین کے لیے عمل بعد نمازِ عشاء جب بچہ یا بچی سونے کے لیے بستر پر جائیں تو (سورۃ طٰہٰ آیت نمبر 25۔26۔27 اور 28) 13 مرتبہ پڑھ کر بچوں کے سر سے پاؤں تک دم کریں۔

## برائے کامیابی مقدمہ:

**عمل کی ترکیب:** مقدمہ میں کامیابی کے لیے اس وقت عمل کریں جب قمر خانہ مشتری میں ہو اور زہرہ سے متصل ہو۔ مدعی مقدمہ کا نام معہ والدہ کے اعداد بحساب ابجد قمری لیں۔

ارشد بن مریم کے اعداد: 795

سورۃ الاعراف آیت نمبر 89 کے اعداد: 3109

کل اعداد: 3109 + 795 = 3904

مربع چال بادی میں پُر کریں۔ 3904 – 30 + 4 حاصل: 968

کسر: 2 خانہ: 9

| | | | |
|---|---|---|---|
| 975 | 979 | 982 | 968 |
| 981 | 969 | 974 | 980 |
| 970 | 984 | 977 | 973 |
| 978 | 972 | 971 | 983 |

نقش عروج قمری ماہ میں بنائیں۔ زعفران اور عرقِ گلاب سے رجال الغیب کا خیال رکھ کر لکھیں۔ دو نقش بنائیں، ایک مدعی پاس رکھے، دوسرا پھل دار درخت کے ساتھ لٹکا دیں۔ مقدمے کا فیصلہ ہونے تک بلاناغہ بعد از نمازِ فجر اور بعد از نمازِ عشاء 3904 مرتبہ آیت مبارکہ کو وِرد کریں۔ اول و آخر درود شریف پڑھیں۔ دعا مقدمہ میں کامیابی کے لیے توسل آئمہ اطہار اختیار کریں۔ انشاء اللہ مقدمے میں کامیابی ملے گی۔ کامیابی ملنے پر نیاز مولائے کائنات حضرت محمد ﷺ اور حضرت علی علیہ السلام پیش کریں۔

## امتحانی پرچہ میں سو فی صد کامیابی کا عمل:

امتحان دینے کے لیے گھر سے نکلتے ہوئے۔ (1) **صدقہ:** بہت نیت پروردگار تیری خوشنودی کے لیے میں اپنی جان کا صدقہ تیری بارگاہ میں پیش کرتا ہوں/کرتی ہوں۔ صدقہ قبول فرما اور مجھے امتحان میں کامیابی عطا فرما۔ (2) کمرہ امتحان میں جا کر جب حل پیپر شیٹ مل جائے تو اپنی شہادت والی انگلی پر 5 بار سورۃ الحمد شریف پڑھ کر دم کریں۔ پھر اسی انگلی سے بغیر سیاہی کے درج ذیل لکھیں۔

۷۸۶

حل

۲۹۳

ك ہ ی ع ص ح م ع س ق

## لکھنے کی ترتیب:

پہلے 6 پھر 7 درمیان میں 8

پہلے 2 پھر 3 درمیان میں 9

گھر سے نکلتے وقت باوضو نکلیں، عمل یقین اور اعتماد سے کریں۔ انشاء اللہ جس پیپر پر عمل ہوگا، کامیابی 100٪ ہے۔

**نوٹ:** گھر سے کمرہ امتحان تک سورۃ اعلیٰ کی آیت نمبر 5۔6 کا وِرد کرتے ہوئے جائیں اور دعا مانگیں، کامیابی 100٪ ملے گی۔ انشاء اللہ

از تحریر: سید قاسم علی نقوی البا کھری، سیالکوٹ

# حاضری مطلوب

## ضروریاتِ عمل

زعفران، روح گلاب، مشک، روغن زرد (گاؤ)، العود اگر بتی، شکر سرخ، مٹی کا چراغ جس کو پہلے استعمال نہ کیا ہو۔ جسم، جگہ، لباس پاک ہو۔ مکمل تنا ہی ہو، کوئلے، انگیٹھی، بخور صندل سرخ، لوبان

## اوقات

عروج ماہ قمری، دن جمعہ یا قمر عطارد تسدیس یا تثلیث یا قمر باز ہرہ تثلیث ہو یا عطارد یا زہرہ تثلیث ہو یا قمر باز ہرہ قران ہو۔

## عمل

بعد نماز عشاء یا مطلوبہ ساعت میں عمل کا آغاز کریں۔ 2 رکعت نماز حاجت ادا کر کے انگیٹھی میں کوئلے جلا کر بخور سلگا کر کمرہ معطر کریں۔ کمرے میں العود کی اگر بتی بھی جلائیں۔

## مثالی عمل

طالب معہ والدہ کے نام کو علیحدہ علیحدہ حروف میں لکھیں۔

طالب: عامر علی بن ثریا (ع ام ر ع ل ی ث ر ی ا)

مطلوب معہ والدہ کے نام کو علیحدہ علیحدہ حروف میں لکھیں۔

مطلوب: ناھید بنت فریدہ (ن ا ہ ی د ف ر ی د ہ)

طلسم: اعھطحفش (ا ع ھ ط ح ف ش)

امتزاج: طلسم۔ طالب۔ مطلوب

ایک حرف طلسم کا ایک حرف طالب کا ایک حرف مطلوب کا لے کر سطر امتزاج لکھیں۔ سطر امتزاج لکھتے وقت عزیمت کو سات بار پڑھ کر فتیلہ دم کریں۔ فتیلے کو روغن گاؤ میں ڈبو کر اور اس کے اندر شکر سرخ رکھ کر لپیٹ لیں۔ فتیلے کو چراغ میں رکھ کر آغاز سطر کی طرف سے فتیلے کو آگ لگا دیں۔ منہ سے کہیں "پروردگار جو آگ فتیلے کو لگی ہے، وہ آگ میرے مطلوب کے دل میں میری محبت کی لگی ہے۔ جب تک وہ حاضر نہیں ہوگا، آگ سرد نہ ہوگی۔" بتی جلنا شروع ہو جائے تو مندرجہ ذیل عزیمت پاس بیٹھ کر پڑھیں۔ بتی جلنے تک ورد جاری رکھیں۔

## سطر امتزاج

اع ن ع اا ہ م ر ہ ط ر ی ح ع د ف ل ف ش ی ر ث ی ر د ی ہ ا

## عزیمت

عَزَّمْتُ عَلَيْكُمْ اَجِبْ يا عَجَبَائِيلُ بِحَقِّ نو دودُ اَلْعَطُوْفَ الرَّحِيم اَنْ يَّلْقِي وَالْمُحَبَّةَ وَالْمُوَدَّةَ وَالرَّافَةَ بَيْنِي وَ بَينَ ناهيد بنت فريده كَمَا مَز حَيْث حَرَوف اسمي بحرُوف اِسمَعها اَمْزُ جُوا مُجِبّي بِروجه بحق اَلْمَلِكَ اَلْقُدُوس۔

دورانِ عمل رجال الغیب کا خیال رکھیں۔ عمل 3 رات سے 7 رات تک بلاناغہ جاری رکھیں۔ مطلوب کے حاضر ہونے پر عمل بند کر دیں۔ جگہ اور وقت عمل ایک ہی رکھیں۔ عمل ناجائز یا غیر شرعی حاجت کے لیے نہ کریں۔ یہ عمل بے خطا ہے اور جب بھی کرے گا، کامیابی سے ہمکنار ہوگا۔

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

# قربِ الٰہی، روحانی نظام، تیسری آنکھ

از تحریر: الحاج قاری حامد پیا، لاہور

سب تعریف اللہ تعالیٰ کے لیے جو کائنات کے ہر شعبے کا انتظام کر رہا ہے۔ سیاروں کو اُن کی معینہ گزرگاہوں پر چلا رہا ہے۔ سمندروں کا کروڑوں ٹن پانی ہوا کے کندھوں پر لاد کر ہماری کھیتیوں پر برسا رہا ہے۔ پھولوں کو رنگ و بو دے رہا ہے، وہ انسانی احوال و معاملات پر بھی یقیناً اثرانداز ہوگا۔ جس طرح مکھی کے انڈے سے آج تک مچھر پیدا نہیں ہوا اور آک کے ساتھ آج تک آم نہیں لگے، اسی طرح انسان کی طویل تاریخ بدکاری کا نتیجہ آج تک اچھا نہیں ہوا اور نہ نیکی کا انجام کبھی خراب رہا۔ ہر عمل کے ساتھ ایک نتیجہ بندھا ہوا ہے، بلندی سے گرنے کا نتیجہ چوٹ، آگ میں ہاتھ ڈالنے کا جلن، سستی کا رسوائی، محنت کا سربلندی ہے۔ ہم اعمال کے انتخاب میں تو آزاد ہیں لیکن نتائج بھگتنے پر مجبور ہیں۔ ہم ان نتائج کو کسی چال یا فریب سے نہیں ٹال سکتے۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ یہ نتائج کہاں سے آتے ہیں۔ انہیں اٹل کس نے بنایا، ازل سے ابد تک ان میں یکسانیت کیوں ہے، جواب ایک ہی ہے کہ جو طاقت مچھر اور مکھی کی نگرانی کر رہی ہے وہ انسانی اعمال و افعال سے غافل نہیں ہو سکتی۔ اس طاقت کے ساتھ تعلق قائم کرنے سے انسان عظیم بن جاتا ہے اور اس سے بچ جائے تو حقیر و ذلیل رہ جاتا ہے۔ جس طرح انسانی تعلقات کے کئی درجے ہیں۔ مثلاً پہلے شناسائی، پھر دوستی، پھر گہری محبت اور آخر میں عشق۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ سے تعلق کے بھی کئی مراحل ہیں۔ پہلے ترکِ گناہ، پھر بلند اعمال، پھر شب بیداری اور آخر میں فنافی الذات۔ لیکن میں آپ کو اس کٹھن سفر میں بہت دور نہیں لے جانا چاہتا۔ صرف پہلی منزل کی سیر کروانا چاہتا ہوں، اللہ پاک سے رابطہ پیدا کرنے کی بنیادی شرط یہ ہے کہ انسان گناہ کو چھوڑے، جھوٹ، فریب، فحش کاری، بددیانتی، بے رحمی، رعونت، لالچ کو ترک کرنے کے بعد دوسرا قدم یہ اُٹھائے کہ اعمال و خیالات میں بلندی و پاکیزگی پیدا کرے۔ اس اقدام کا فائدہ یہ ہوگا کہ دماغ خوف و خطر سے آزاد ہو جائے گا، نہ دنیا میں کسی محاسبے کا ڈر رہے گا اور نہ آخرت میں۔

نگاہ میں رجائیت آ جائے گی، یہ دنیا جو بدکاروں کے لیے آنسوؤں کی ایک وادی ہے۔ حسین و جمیل نظر آنے لگے گی، حرص ناپید ہو جائے گی، دنیاوی لذت حقیر معلوم ہوگی، دنیائے دل بے نیازی سے معمور ہو جائے گی اور تسلیم و رضا کی نعمت مل جائے گی، اس کائنات پر ایک سرسری نظر ڈالنے کے بعد یہ حقیقت کھل جاتی ہے کہ اللہ پاک جو کچھ کرتا ہے، ہماری بہتری کے لیے کرتا ہے، اس کی گھٹائیں ہماری کھیتیوں کے لیے اور ہوا میں رشتہ حیات قائم رکھنے کے لیے ہے۔ اس کے آفتاب ہمارے پھل پکا رہے ہیں۔ اس کے ماہتاب ہماری راتوں کو حسین و پُرسکون بنا رہے ہیں۔ اس کی زمین ہمارا بسیرا، ہمارا ذخیرہ خانہ اور ہماری سیرگاہ ہے۔ اللہ تعالیٰ کی ہر تخلیق اس کا ہر اقدام اور ہر فعل ہمارے فائدہ کے لیے ہے تو کیا ہمارے لیے یہ بہتر نہیں کہ ہم اپنے آپ کو اللہ پاک کے سپرد کر دیں، دکھ سکھ دونوں کو نعمت سمجھ کر قبول کر لیں۔ ہم آئے دن ریل گاڑی، موٹر بسوں میں سوار ہونے کے بعد اپنے آپ کو ڈرائیوروں کے رحم و کرم پر چھوڑ دیتے ہیں، خیال یہ ہوتا ہے کہ ڈرائیور ہوشیار ہے، خطرات کے مقام سے آگاہ ہے، ہمیں منزل کی طرف حفاظت سے پہنچا

دے گا۔ یہ دنیا ایک سمندر ہے جس میں زندگی کی نیّاں رواں ہے۔ اللہ پاک ہمارا کھیون ہار ہے، وہ راہ کی چٹانوں سے واقف اور منزل سے شناسا ہے۔ اس پر بھروسہ کیجیے، اپنے آپ کو اس کے حوالہ کر دیجیے، آپ پر کوئی زد نہیں پڑے گی اور اس تسلیم و رضا سے آپ کی زندگی مسرور و مطمئن اور سرمہ بن جائے گی۔ ہمیں اللہ پاک کا قرب حاصل کرنا ہوگا، ذکر واذکار سے ذکر اول لا إله الا اللہ محمد رسول اللہ ہے۔ ہم اس ذکر کو کیسے پڑھیں کہ ہمیں اللہ پاک کا قرب حاصل ہو اور شیطان کے ہتھ کنڈوں سے بچنا اور نفس کی ہوس، دنیا کی طمع، حسد، بغض، کینہ سے نفرت ہو تو قارئین میں سید انتظار حسین شاہ زنجانی صاحب کا شکرگزار ہوں کہ ان کی محبت اور پیار نے آج اس قابل بنا دیا کہ میرے چند الفاظ آپ کو پڑھنے کو ملے ہیں۔ 15 سال سے آئینہ قسمت کا قاری ہوں، آئینہ قسمت ایک ایسا درخت ہے جس کے سائے میں جو بیٹھ گیا وہ کچھ نہ کچھ لے کر اٹھتا ہے۔ 15 سالوں میں بہت سے عاملوں کے عمل پڑھنے کو ملے، کوئی قرآنی آیات، اسم الٰہی کا عمل بتاتا ہے کوئی تعویذات وغیرہ اور کوئی لکی نمبر شاہ زنجانی صاحب نے صدقہ جاریہ کے طور پر آئینہ قسمت کی ابتداء کی جو کہ جاری و ساری ہے۔

66 سالہ زندگی میں قرآنی آیات کے وظائف پڑھنے کو ملے ماہنامہ کے قاریوں نے عمل پڑھا، سمجھا اور عمل کرنا شروع کر دیا۔ اگر وہ عمل قرآنی ہے تو ثواب پڑھنے والے کو ملے گا اور لکھنے والے کو بھی ملے گا، مگر اس کا اصل حق دار جو کہ شاہ صاحب ہیں ان اعمال کی بدولت روزانہ کروڑہا نیکیاں اپنے نامہ اعمال میں درج کروا رہے ہیں۔ قارئین ہمیشہ کوشش کریں کہ قرآنی عمل سے استفادہ حاصل کریں۔ آج میں جو عمل بتا رہا ہوں، یہ وہ عمل ہے جس کو پڑھ کر کوئی ولی کے مقام پر پہنچ گیا، کوئی مجذوب بنا، کوئی فقیر اور کوئی جنت کا خریدار بنا۔ آج آئینہ قسمت کے پلیٹ فارم سے نئے پڑھنے والے خواتین و حضرات کی خدمت میں عمل پیش کر رہا ہوں۔ آپ اسے پڑھیں، جنت کا ٹکٹ خریدیں، اس عمل کے پڑھنے کے دوران تین دور آئیں گے، جو کہ خوابوں کی شکل میں نمودار ہوں گے، پھر ایسا وقت بھی آئے گا کہ پلیٹ فارم ملے گا، اس پلیٹ فارم پر کچھ ملاقاتیں ہوں گی اور کچھ مناظر دکھائے جائیں گے اور تمام معاملات آپ کے اور اللہ پاک کے درمیان ہوں گے، جو آپ کو اپنے سینے میں دفن کرنے ہوں گے، کسی انسان پر ظاہر کرنے سے پاور ختم ہو جائے گی۔ ہاں آپ اپنے مرشد سے یا شاہ زنجانی صاحب سے مشورہ کر سکتے ہیں، ایک اہم بات کہ جب بھی عمل شروع کرنا ہے تو اِسے ترک نہیں کرنا، ورنہ منزل نہیں ملے گی، اس عمل کو مرد حضرات 21 دنوں میں سوا لاکھ بار پڑھیں گے۔ خواتین ایام ختم ہونے پر چند دنوں میں سوا لاکھ پورا کریں، اس عمل کا کوئی پرہیز نہیں ہے۔ چلتے پھرتے، اُٹھتے بیٹھتے پڑھ سکتے ہیں۔ زندگی میں ایک بار کیا ہوا عمل قیامت تک آپ کا ساتھی بنا رہے گا اور وقت پر کلمہ نصیب ہوگا۔ اس عمل کو صرف مسلمان پڑھ سکتا ہے، ہاں اگر کوئی غیر مسلم اس مضمون کو پڑھ کر اس عمل کو کرنے کا شوق پیدا ہو تو پہلے اجازت لے۔

اس عمل کو وضو کی حالت میں پڑھا جائے گا، وقت کی کوئی قید نہیں۔ اب میں عمل پڑھنے کا طریقہ بتاتا ہوں۔ آپ پہلے لمبے لمبے سانس 3 سے 5 لیں۔ اس کے بعد آپ سانس اندر پہنچا کر روک لیں۔ لا إله الا اللہ کو پڑھیں، سانس ٹوٹنے سے پہلے محمد رسول اللہؐ پڑھ کر سانس چھوڑ دیں، پھر صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم پڑھیں۔ شروع شروع میں آپ 5 تا 7 بار پڑھیں گے، پھر آپ اپنے سانس کے مطابق 15 سے 20 بار پڑھیں گے۔ کوئی قید نہیں آپ نے لاالہ الا اللہ کو سوا لاکھ بار پڑھنا ہے۔ اب آپ کی مرضی ہے، تین دن میں پورا کریں یا 21 دن میں پڑھیں۔ خواتین بھی اسی طرح پڑھ لیں، جب آپ سوا لاکھ کی تعداد پوری کر لیں تو اگلے دن 100 بار روزانہ پڑھنا ہے، ناغہ نہیں کرنا۔ بیماری کی حالت میں عمل کے دوران کم سے کم 100 بار پڑھنا ہے، عمل کے دوران اندر کے روحانی نظام کھلیں گے، یعنی گرڈ اسٹیشن سے آپ کے اندر کے روحانی نظام میں حرکت آجائے گی، ایک راستہ کھلے گا، تیسری آنکھ کھلنے کی آسانیاں پیدا ہوں گی۔

ازتحریر: قیصر احمد (بی۔اے) کراچی

# روحانیات وتصوف

## اِنَّ اللّٰہَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ

حضور نبی کریم ﷺ نے ارشادفرمایا: ''اللہ تعالی فرماتے ہیں میں اللہ ہوں، میرے سوا کوئی معبود نہیں، بادشاہوں کا بادشاہ ہوں، بادشاہوں کے دل میرے ہاتھ میں ہیں۔ بادشاہوں کا مالک ہوں۔'' میرے بندے جب میری اطاعت کرتے ہیں میں اُن بادشاہوں کے دل اُن کی طرف رحمت اور شفقت سے متوجہ کر دیتا ہوں اور بندے جب میری نافرمانی کرتے ہیں۔ میں اُن کی طرف بادشاہوں کے دل غصہ اور انتقام سے متوجہ کر دیتا ہوں، سو وہ انہیں سخت عذاب چکھاتے ہیں۔ اس لئے خود کو بادشاہوں پر بددُعا میں مشغول نہ کرو بلکہ خود کو ذکراللہ اور تفرع میں مشغول کرو تا کہ میں تمہیں تمہارے بادشاہوں کے مظالم سے محفوظ رکھوں۔ (مشکوٰۃ) گڑگڑا کر مانگے تو ربّ منکر کی بھی سنتا ہے۔ صاحب روح المعانی نے لکھا ہے کہ فرعون کے پاس کچھ لوگ آئے اور کہا کہ بارش نہیں ہو رہی اور دریائے نیل بند ہے آپ جاری کر دیجئے اس لئے کہ آپ کو ہم نے معبود بنایا ہے۔''اس نے کہا اچھی بات ہے۔'' دریا کل جاری ہو جائے گا۔ رات کے وقت اٹھا تاج شاہی پہنا، دریائے ''نیل'' یا ''قلزم'' پر پہنچا۔ دریا خشک تھا، تاج زمین پر رکھا اور مٹی لی سر پر ڈالی اور بولا: ''اے احکم الحاکمین! اے رَبُّ العالَمین، میں جانتا ہوں کہ آپ ہی مالک ہیں، آپ ہی سب کچھ ہیں، میں نے ایک جھوٹا دعویٰ کیا ہے اور وہ بھی غلط، آج تک آپ نے اس (جھوٹے) دعویٰ کو نبھایا ہے، ظاہر کے اعتبار سے مجھے ویسے ہی رکھا، میں آپ سے دُعا کرتا ہوں کہ آج بھی میری بات رہ جائے، خوب گڑگڑا کر وعاجزی وانکساری سے دُعا مانگی۔'' حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ ایسے وقت میں بھی حق تعالی اس منکر کی بات کو مان رہے ہیں تو اگر مومن گڑگڑا کر یقین کے ساتھ ہاتھ اُٹھا کر مانگے گا تو کیا حق تعالیٰ محروم فرمادیں گے؟ بہرحال فرعون نے رو کر گڑگڑا کر عاجزی وانکساری کے ساتھ دُعا مانگی۔ دُعا کا مانگنا تھا کہ پانی آنا شروع ہو گیا، سرسراہٹ محسوس ہوئی، فوراً تاج لیا اور چلا آیا اور ''دریائے نیل'' جاری ہو گیا۔ اللہُ اکبر اکبرا۔

## خوش کلامی کامیابی کی چابی

حضور اکرم، نورمجسم رحمۃ اللعالمین ﷺ کا ارشاد مبارک ہے کہ ''خوش کلامی جنت اور بدکلامی دوزخ کی نشاندہی کرتی ہے۔'' خوش کلامی درحقیقت خوش اخلاقی ہے اور خوش اخلاقی قطعی طور پر ایمان ہے۔ ایمان اور اخلاق دونوں ہم معنی ہیں، ہم مفہوم ہیں۔ اگر انسان کے اخلاق بلند ہیں تو لازماً وہ خوش کلام بھی ہوگا۔ دراصل خوش کلام اور خوش گفتاری یعنی آپس میں احترام واکرام اور اخلاق سے بات کرنا اخلاق کی بلندی کا مظہر ہے۔ تاریخ اقوام اس کے شاہد ہیں کہ کبھی اور کسی بھی دور میں بدکلامی نے کسی انسان کو کوئی فائدہ نہیں پہنچایا اور خوش کلام نے ہمیشہ فتح پائی ہے اور دلوں کو مسخر کیا ہے۔ درحقیقت انسان فطرت سے جنگ نہیں کر سکتا۔ بدکلامی قطعی طور پر ایک غیر فطری عمل ہے اور خوش کلامی انسان کی فطری طینت اور خصلت اور اس کی جبلت ہے۔

## خوش کلامی زبان کا صدقہ

ہم سب جانتے ہیں اور خوب جانتے ہیں کہ خوش کلامی زبان کا صدقہ ہے۔ خوش کلامی علم کی اولاد معنوی ہے، خوش کلامی صراط مستقیم کی طرف لیجاتی ہے، خوش کلامی ایسی طاقت ہے کہ جو صداقت کو الفاظ کا جامہ پہناتی ہے۔ خوش کلامی سے ہزاروں بار قیام اَمن کا پلّہ جُھک گیا ہے۔ خوش کلامی اور صداقت انسان کو بے وقوف بنا دیتی ہے۔ خوش کلامی سے زندگی بسر کرنے والوں کو ایسی بہت سی مثالیں ملیں گی جو خوش کلامی کی طاقت کو لے کر آگے بڑھے اور وہ کارنامہ پائے سرانجام دیئے کہ انسانی عقل دنگ رہ جاتی ہے۔ جو لوگ صحت منداور کشادہ دل ہوتے ہیں وہ ہمیشہ خوش کلام اور پُراُمید رہتے ہیں۔ جن لوگوں سے بھی اُن کا واسطہ پڑتا ہے وہ بھی اُن سے متاثر ہوتے ہیں۔ چند خود پسند نوجوانوں کی موجودگی میں ایک خوش مزاج بوڑھے نے ایک بار کہا تھا کہ اگر نوجوانوں کے مزاج کی یہی کیفیت رہی تو تھوڑے دنوں میں ضعیف لڑکوں کے علاوہ اور کچھ باقی نہ رہے گا۔ وجہ یہ ہے کہ خوش پسندی اور بدکلامی جہاں ہوتی ہے وہاں خوش مزاجی اور مسرت نہیں پنپ سکتی۔

# اسبابِ غیبی

از تحریر: محمد شریف شہزاد، لیاری (کراچی)

قارئین آئینہ قسمت اور آئینہ قسمت کی پوری ٹیم کو سلام اس جدید دور میں ہر انسان ہر کام کو آسانی اور لمحوں میں کرنے کے جدوجہد میں لگا ہے۔ حقیقتاً بھی نیٹ اور کمپیوٹرائزڈ دور میں انسان کئی مشکل کاموں کو آسان کرنے میں .کامیاب ہو چکا ہے۔ روحانی مرحلے میں بانی آئینہ قسمت الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی اور اب سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی اور صاحبزادگان کی محنت سے ایک جدید روحانی رسالہ آئینہ قسمت سے ہم فیض پا رہے ہیں ان کی شب و روز محنت قابل تعریف ہیں۔ ان ہی بزرگوں کی محنت کے طفیل آج ایک عمل کے ساتھ حاضر ہوں یہ عمل ایک عظیم صوفی بزرگ اعلیٰ پایہ درجہ کے بزرگ درویش کاش البرنیؒ صاحب کا ہے یہ عمل رموز الجفر میں بھی درج ہے صفحہ نمبر **119** میں اس عمل کو کئی مرتبہ آزمایا ہے۔ کافی کامیابی سے کر چکا ہوں۔ یہ عمل اسبابِ غیبی ہے۔ روزگار کیلئے تیر بہدف عمل ہے۔ اسباب و اختیارات کیلئے یہ عمل مؤثر ہے۔ یعنی کوئی رُکا ہوا کام اس سے ظاہراً اسباب نظر نہ آتے ہوں لاکھ ہاتھ پاؤں مارے ہوں ناکامی ہی ناکامی ہو تو اس وقت اس عمل سے مدد لیں۔ اللہ پاک کے حکمت کا صلہ سے ایسے اسباب و ذریع کا بندوبست فرمالیں گے عقل حیران ہو۔ مُسبب الاسباب کے وسیلہ سے ایک وسیلہ اسم باعث کا ہے آپ کسی حاجت یا مقصد کے حصول کیلئے اس اسم کی روحانیت سے مدد لے سکتے ہیں طریقہ کار یہ ہے کہ کسی پاک جگہ مقررہ وقت پر علیحدہ علیحدہ پاک وصاف جگہ یہ عمل کریں۔ بخور مصطگی کی جلائیں اور سیّہ کی تختی پر کسی نوک دار چیز سے اس اسم کا یہ نقش ذُوالکتابت کندہ کریں اصل نقش اور اس کی رفتار پُر کرنے کی یہ ہیں۔

**رفتار نقش**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۵ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۴ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

**اصل نقش**

| ال | ب ا | ع | ث |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۴۹۹ | ۳۲ | ۲ |
| ۴۹۸ | ۶۸ | ۵ | ۳۳ |
| ۴ | ۳۴ | ۴۹۷ | ۶۹ |

اس نقش کے اوپر مؤکل کا نام جشائیلؑ لکھیں اور نیچے مقصد لکھیں۔ مثلاً رزق، روزگار ترقی، ادائیگی قرض، رہائی محبوس، آمدن غیب غرضیکہ کسی قسم کی حاجت ہو اس طرح لکھو (یا الٰہی یا مسببُ الاسباب) فلاں بن فلاں کی ترقی کے اسباب پیدا کر کے ترقی دیں (الباعث) کا چھ سے چار مرتبہ ورد کریں اور نقش پر دم کریں اور مؤکل کو اس طرح حکم دیں۔ اے جشائیل میں اللہ کے حکم سے تم کو کہتا ہوں کہ میرا فلاں کام فوراً سرانجام دو یہ فقرہ نہایت ہی پُرسکون لیکن پُرزور انداز میں کہو ادا کرو ہم ایک بات کیلئے اس اسم کے مؤکل کو حکم دیا ہے اس لئے وہ ضرور پورا ہوگا اس کے بعد اس تختی یا کاغذ کو کپڑے میں لپیٹ کر پاس رکھیں اور جو ممکن ہو خیرات کریں اور نیاز دلاؤ انشاء اللہ اس کام کی تکمیل ہونا شروع ہو جائے گی یا اسباب بننا شروع ہو گے۔ ہر حاجت مند ضرورت مند صرف اپنے لئے تیار کر سکتا ہے۔ اُمید ہے اتنا تشریح بہت ہے آخر میں مجھ ناچیز اور بزرگان اور شہزادگان کیلئے دُعائے خیر کریں۔



# کراماتِ جفر لکھ پتی و ذاتی مکان کے خاص اعمال

از تحریر: محمد اسد اللہ سلیمانی چشتی نظامی، جھنگ

قارئین آئینہ قسمت! اس مرتبہ خاص عملیات لے کر حاضر ہوں۔ ایک بات اور یہاں کرتا ہوں کہ مجھے آئینہ قسمت میں لکھتے ہوئے دس سال ہو چکے ہیں۔ میں نے سن 2003ء سے لکھنا شروع کیا اور اب سن 2013ء چل رہا ہے اور اندرون و بیرون ممالک کے لوگوں نے خوب میرے عملیات صدری پسند کیے۔ یہ سب اللہ تعالیٰ کی مہربانی اور فضل سے ہوا اور اس میں وسیلہ جناب سید انتظار حسین شاہ زنجانی صاحب بنے۔ کیونکہ ان کے رسالہ آئینہ قسمت کے ذریعے ہم عاملین اپنے عملیات وغیرہ شائع کرواتے ہیں اور عوام الناس تک پہنچتے ہیں اور میں شاہ زنجانی صاحب کا بھی شکریہ ادا کرتا ہوں۔ جنہوں نے مجھے مسلسل لکھنے کا موقع دیا اور ہر سال زنجانی جنتری اور ہر ماہ آئینہ قسمت اعزازی طور پر ارسال کرتے ہیں اور یہ ان کی علم دوستی کا ثبوت ہے اور میں بھی روحانی سلسلہ چشتیہ نظامیہ سے تعلق رکھتا ہو اور میرے خاندان میں سب اہل نسبت لوگ ہیں اور میرے والد محترم با عمل عاملین میں شمار ہوتے ہیں۔ اس لیے نسبت والے لوگوں میں جناب سید انتظار حسین شاہ زنجانی صاحب بھی شامل ہیں اور سید گھرانے سے تعلق رکھتے ہیں جو بہت بڑی نعمت ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کو اور آل اولاد کو ہمیشہ حاسد کی نگاہ سے بچانے اور دن دگنی اور رات چوگنی ترقی عطا فرمائے۔ آمین یارب العالمین

## لکھ پتی بننے کا خاص عمل

آج کا انسان فکر میں زیادہ لگا ہوا ہے اور ہر بندے کی کوشش ہوتی ہے کہ زیادہ سے زیادہ دولت کما لوں۔ تا کہ اپنی زندگی اچھے طریقے سے بسر کر سکوں۔ اس بات کو مدنظر رکھتے ہوئے ایک خاص صدری و اسراری عمل لکھ پتی بننے کا پیش کر رہا ہوں۔ جو شخص یہ کہتا ہوں کہ پیسہ آتا ہے لیکن ٹھہرتا نہیں ہے۔ کیونکہ اگر آمدنی بھی بہت ہو تو لیکن پیسہ جمع نہ ہوتا ہو۔ اگر کاروبار ہو لیکن ٹھیک طریقے سے چلتا نہ ہو تو ایسے لوگوں کو چاہیے کہ یہ خاص عمل کر کے اپنے دل کی مراد حاصل کر سکتے ہیں۔ کیونکہ اس دنیا میں اگر کسی کے پاس پیسہ نہ ہو تو چاہے وہ کسی بڑے سے بڑے خاندان کا بھی ہو تو اس کی عزت نہیں ہوتی ہے اور غریب آدمی ہمیشہ پستی میں گرتا جاتا ہے۔ اگر ایسے آدمی کے پاس بھی دولت آجائے تو اس کی بھی عزت کی جاتی ہے۔ ورنہ انسان کو اپنے بھی پوچھنے والے نہیں ہوتے ہیں۔ بہرحال جو بھی یہ عمل کرے گا، انشاء اللہ مالی فوائد حاصل کرے گا اور اپنی زندگی اچھے طریقے سے بسر کر پائے گا۔

عمل کا طریقہ یوں ہے کہ نوچندی جمعرات کو نماز فجر کے بعد عمل شروع کرتا ہے اور اگر بتیاں گیارہ عدد روشن کر دیں تا کہ ہر طرف خوشبو پھیل جائے اور رجال الغیب پشت پر رکھنی ہے اور روزانہ مقررہ وقت پر کرتا ہے اور عبارت عمل روزانہ 100 بار اول و آخر 110-110 مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھنا ہے اور پھر پورے قواعد عملیات کے ساتھ نقش مبارکہ تیار کر کے اپنے پاس رکھ لیں اور وظیفہ 41 روز تک ورد کرنا ہے۔ اس کے بعد نیاز بچوں میں بانٹ دیں اور عبارت عمل روزانہ 313 مرتبہ ورد کرتے ہیں۔ انشاء اللہ اکتالیس روز کے بعد مالی حالت بہتر ہونا شروع ہو جائے گی اور ایک سال کے اندر انشاء اللہ لکھ پتی بن جائیں گے۔ لاجواب و صدری تحفہ ہے اور اجازت عمل مجھ سے ضرور حاصل کریں۔ عبارت عمل یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہ یا باسط یا رزاق یا وھاب یا واسع یا کریم یا غنی یا مغیث برحمتك یا ارحم الراحمین۔

لوح مبارکہ یہ ہے:

جبرائیل قولہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الحق میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| اللہ اکبر ۲۰۲۸ | اللہ اکبر ۲۰۴۱ | اللہ اکبر ۲۰۳۵ | اللہ اکبر ۲۰۳۵ |
| اللہ اکبر ۲۰۳۹ | اللہ اکبر ۲۰۳۴ | اللہ اکبر ۲۰۲۹ | اللہ اکبر ۲۰۴۰ |
| اللہ اکبر ۲۰۳۳ | اللہ اکبر ۲۰۳۶ | اللہ اکبر ۲۰۴۳ | اللہ اکبر ۲۰۳۰ |
| اللہ اکبر ۲۰۴۲ | اللہ اکبر ۲۰۳۱ | اللہ اکبر ۲۰۳۲ | اللہ اکبر ۲۰۳۷ |

اسرافیل و کفی باللہ شہیدا محمد رسول اللہ عزرائیل

# ذاتی مکان کا خاص عمل

قارئین آئینہ قسمت! آج کی محفل میں ایک خاص عمل ذاتی مکان ہونے کا پیش کر رہا ہوں۔ کیونکہ آج کے دور میں اپنا ذاتی مکان ہونا بہت بڑی نعمت ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ انسان اگر کم آمدنی والا ہے تو اسے یہ فکر تو ہوگی کہ یکم تاریخ آگئی ہے اور مالک مکان کو کرایہ دینا ہے۔ ورنہ آپ نے دیکھا ہوگا کہ وقت پر کرایہ نہ دیا جائے تو مالک مکان خالی کرانے کی دھمکی دیتا ہے۔ بعض عاملین حضرات کو بھی میں نے دیکھا کہ بڑے بڑے دعوے کرتے ہیں اور عملیات کی اشاعت صفحے سیاہ کرنے کی غرض سے کرتے ہیں اور صرف شہرت حاصل کرنے کے لیے کرتے ہیں۔ چاہے ان کو اپنی برادری میں بھی کوئی نہ جانتا ہو کہ یہ کیا کرتا ہے اور پھر ان کا اپنا مکان تک نہیں ہوتا۔ اب ان لوگوں کے دعوے کہاں تک درست ہوں گے۔ قارئین آپ خود بھی فیصلہ کرلیں کہ ان عاملین کی سچائی کہاں تک درست ہے۔ کیا یہ عملیات کے ذریعے اپنے مکان کا مسئلہ حل نہیں کر سکتے ہیں؟ عموماً آپ نے دیکھا ہوگا کہ فراڈی عاملین کرایہ کا مکان یا دکان لیتے ہیں لیکن جب لوگوں کو خوب لوٹ لیتے ہیں، پھر وہاں سے فرار ہو جاتے ہیں اور یہ لوگوں سے بھاری بھاری فیسیں بھی لیتے ہیں۔ لیکن ان کی روزی میں برکت نہ ہونے کی وجہ سے یہ اپنا مکان نہیں بنا سکتے ہیں۔ قارئین ایک بات یہاں نوٹ کرلیں کہ جو عامل دعویٰ کرلے کہ فلاں کام اتنے وقت یا دنوں میں گارنٹی سے کر سکتا ہوں، وہ سمجھ لیں فراڈیہ عامل ہے کیونکہ دعویٰ فرعون نے کیا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے اس کی لاش کو لوگوں کے لیے عبرت کا نشان بنا دیا۔

انہیں فراڈی عاملین کی وجہ سے ہم جیسے باعمل عاملین بھی خراب ہو رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو ہدایت دے۔

قارئین آئینہ قسمت! عمل کا طریقہ یہ ہے کہ علیحدہ پاک وصاف کمرہ میں داخل ہو جائیں اور خوشبودار بخور سلگائیں تاکہ کمرہ خوشبو سے مہک جائے۔ نوچندی پیر کو یہ عمل شروع کرنا ہے۔ پھر دو رکعت نفل حاجت کے پڑھیں اور درج ذیل عبارتِ عمل اول و آخر 110-110 مرتبہ درود شریف کے ساتھ 525 مرتبہ ورد کریں اور بعد نماز عشاء کے پڑھنا ہے۔

عبارتِ عمل پڑھنے کے بعد یہ لوح مبارکہ پورے لوازمات کے ساتھ تیار کر کے اپنے پاس رکھیں اور صبح نیاز بچوں میں بانٹ دیں اور وظیفہ روزانہ 21 روز تک کرنا ہے۔ آخری روز پھر نیاز بانٹ دیں۔ وظیفہ روزانہ 313 مرتبہ پڑھتے رہیں۔ انشاء اللہ ایک سال میں ذاتی مکان ہونے کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔ یہ بہت ہی لاجواب و قابل قدر تحفہ ہے۔

عبارتِ عمل یہ ہے:

لا الہ لا دے الا اللہ ذاتی مکان کے اسباب پیدا فرما دے محمد رسول اللہ کرم فرما دے۔

جبرائیل قولہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الحق میکائیل

| | | |
|---|---|---|
| محمد رسول اللہ رویائیل | لا الہ طاطائیل | الا اللہ اسرافیل |
| لا الہ طاطائیل | الا اللہ اسرافیل | محمد رسول اللہ رویائیل |
| الا اللہ اسرافیل | محمد رسول اللہ رویائیل | لا الہ طاطائیل |

اسرافیل و کفی باللہ شہیدا محمد رسول اللہ عزرائیل

# جنوری 2020ء کیلئے پرائز بانڈز خریدنے کی تواریخ بمعہ اوقات

تاریخ:۔ 02-01-2020
دن:۔ جمعرات
شہر:۔ کوئٹہ
مالیت بانڈ:۔ 15000

| | |
|---|---|
| 6 | 9 |
| 2 | 8 |

تاریخ:۔ 15-01-2020
دن:۔ بدھ
شہر:۔ کراچی
مالیت بانڈ:۔ 750

| | |
|---|---|
| 9 | 6 |
| 3 | 2 |



**جنوری 2020ء کے لئے پرائز بانڈز خریدنے کی لکی تواریخ بمعہ اوقات**

| نمبر شمار | تاریخ | نیک وقت خریداری |
|---|---|---|
| 1 | 02 جنوری | 10 بجکر 10 منٹ سے لے کر 11 بجکر 10 منٹ تک |
| 2 | 06 جنوری | 13 بجکر 05 منٹ سے لے کر 13 بجکر 50 منٹ تک |
| 3 | 14 جنوری | 16 بجکر 00 منٹ سے لے کر 17 بجکر 00 منٹ تک |
| 4 | 21 جنوری | 09 بجکر 30 منٹ سے لے کر 11 بجکر 00 منٹ تک |
| 5 | 28 جنوری | 15 بجکر 15 منٹ سے لے کر 16 بجکر 00 منٹ تک |

**نوٹ:** یہ اوقات پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دیے جا رہے ہیں۔

| | 0 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | مکمل بنڈل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 0 | | | 02 | | | 05 | 06 | | | 09 | 059 |
| 1 | 10 | | | 13 | 14 | | 16 | | 18 | | 148 |
| 2 | | 21 | | 23 | | 25 | 26 | | | 29 | 236 |
| 3 | 30 | | 32 | | 34 | | | 37 | | | 347 |
| 4 | | 41 | | 43 | | 45 | | | 48 | 49 | 438 |
| 5 | | | 52 | | 54 | | 56 | 57 | | 59 | 527 |
| 6 | 60 | | | 63 | 64 | | | | 68 | | 638 |
| 7 | | 71 | 72 | | | 75 | 76 | | | 79 | 756 |
| 8 | 80 | | | 83 | 84 | | | 87 | | | 874 |
| 9 | | 91 | 92 | | | 95 | | | 98 | | 985 |

تاریخ:۔ 02-01-2020
دن:۔ جمعرات
شہر:۔ کوئٹہ
مالیت بانڈ:۔ 15000

26 62 36 23
96 69 83 89

تاریخ:۔ 15-01-2020
دن:۔ بدھ
شہر:۔ کراچی
مالیت بانڈ:۔ 750

69 39 92 59
29 93 65 95

6 / 2 (3) 9 / 8

9 / 6 (5) 3 / 2

از تحریر: ارشد صدیقی، میاں چنوں

# اندھا قانون

| تاریخ:۔ 02-01-2020 |
|---|
| دن:۔ جمعرات |
| شہر:۔ کوئٹہ |
| مالیت بانڈ:۔ 15000 |

714392

| | |
|---|---|
| 71 | 43 |
| 27 | 92 |

| تاریخ:۔ 15-01-2020 |
|---|
| دن:۔ بدھ |
| شہر:۔ کراچی |
| مالیت بانڈ:۔ 750 |

612348

| | |
|---|---|
| 63 | 12 |
| 34 | 48 |

از تحریر: ایم عادل، تربیلا ڈیم

# جنوری کے انعام آپکے نام

2284-8356

| | | | |
|---|---|---|---|
| 228 | | | |
| 835 | 1 | 5 | 22 |
| 883 | | | 83 |
| 892 | 7 | | 88 |
| 893 | 0 | 3 | 89 |
| 896 | | | |

8859-8926

2564-2649

| | | | |
|---|---|---|---|
| 256 | 4 | 6 | 25 |
| 264 | | | 26 |
| 335 | 7 | | 33 |
| 627 | 3 | 4 | 62 |
| 657 | | | 65 |

6273-6599

نذیر احمد قادری
سبی

# NZ لکی نمبر

| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 52 | 3 | 8 | 58 |
| 43 | 2 | | 41 |
| 31 | 1 | 0 | 11 |

| F-S | | |
|---|---|---|
| 5565 | 3-7 | اوپن F |
| 4590 | 7-9-8 | کلوز F |
| 4321 | 2-4-9 | سینٹر F |
| 5352 | 9-4 | چوتھا فگر F |
| | 3-2 | تعلق آکڑہ F |
| | 6-8-4 | بند اوپن F |
| | 9-4 | سیکنڈ اوپن F |

| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 80 | 7 | 5 | 85 |
| 02 | 2 | | 20 |
| 20 | 3 | 1 | 23 |

| F-S | | |
|---|---|---|
| 8095 | 3-9-8 | اوپن F |
| 2546 | 3-4-2 | کلوز F |
| 1935 | 9-3 | سینٹر F |
| 0805 | 5-4 | چوتھا فگر F |
| | 5-4 | تعلق آکڑہ F |
| | 0-4-1 | بند اوپن F |
| | 4-8 | سیکنڈ اوپن F |

## انعام لکی نمبرز آئینہ قسمت میں

| کوئٹہ | مالیت بانڈ: 15000 | تاریخ: 02-01-2020 | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 94 | 89 | 62 | 48 | 21 | 09 | (بونس) | 4962 |

| کراچی | مالیت بانڈ: 750 | تاریخ: 15-01-2020 | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 90 | 78 | 59 | 45 | 31 | 18 | (بونس) | 6948 |

## گولڈن انعام لکی نمبرز

| کوئٹہ | تاریخ: 02-01-2020 | 018/429 =089 |
|---|---|---|
| | مالیت بانڈ: 15000 | 638/910 =390 |
| کراچی | تاریخ: 15-01-2020 | 159/295 =159 |
| | مالیت بانڈ: 750 | 789/342 =842 |

لکی نمبرز: ہماری دعا ہے کہ آپ ان لکی نمبرز سے فیض یاب ہوں۔ کسی نقصان سے بچنے کے لیے پرچی نمبر کی بجائے پرائز بانڈز کی خرید پر توجہ دیں۔ ماہرین علم الاعداد کی تمام تر ذہانت آپ کے لیے وقف ہے۔ (ادارہ)

# آپکا ماہِ جنوری 2020ء کیسا رہے گا؟

## خصوصی عزیمت رجعت ونحوست سیارگان

یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِیْنُ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا قَادِرُ یَا کَرِیْمُ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اَحْفِظْنِیْ مِنَ النَّحُوْسَتُ الشَّمْسُ وَالْقَمَر وَالْمُشْتَرِی وَالزُّحَل وَالزُّھرَہ وَالْعَطَارَد وَالْمَرِیْخ وَالرَّاس وَالذَّنب بِحَقِّ یَا اللّٰہُ یَا اَحَدُیَاصَمَدُ یَا لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍوَّ آلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ٥ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا بھی درود شریف پڑھ لیں- بچوں کیلئے والدین بھی پڑھ سکتے ہیں- اگر آپ مندرجہ بالا عزیمت کو صرف **9** بار روزانہ پڑھنا اپنا معمول بنالیں تو پھر کسی سیارے کی نحوست آپکے قریب نہ آئیگی- میری طرف سے آپکو اس عمل کی عام اجازت ہے-

**دعا گو عامل شاہ زنجانی**

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یادنہیں وہ برج دوطرح سے معلوم کرسکتے ہیں-ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے- پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال ان پر صحیح بیٹھتا ہے-

**پہلا طریقہ** آپکے نام نامی میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے- ذیل میں دیئے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کریں پھراسی برج کےتحت نیک وبدحالات ملاحظہ فرمائیں- ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کر کے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ کوپن لے کر نگینہ پہنیں-

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپ کے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنے نام کا برج معلوم کریں-اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروف ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کریں- اگر باقی **1** بچے تو برج حمل ہے- اگر **2** باقی بچے تو ثور- **3** بچے تو جوزا- **4** بچے تو سرطان- **5** بچے اسد- **6** بچے تو سنبلہ- **7** بچے تو میزان- **8** بچے تو عقرب- **9** بچے تو قوس- **10** بچے تو جدی- **11** بچے تو دلو اور اگر **0** باقی بچے تو برج حوت ہوگا-

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظرانداز کر دیں-

| حروف ابجد قمری | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
| | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| | ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر |
| | 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 |
| | | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | |
| | | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | |

astrology January

# ARIES

حمل

21March
20April

ستارہ: مریخ
حروف: ال ع
دن: منگل
عدد: 9
رنگ: سرخ یا قرمزی
پتھر: یاقوت، مرجان، سرخ عقیق، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: Mars
Symbol: The Ram
YourStone: Ruby
LifePursuit: The thrill of the moment.
SecretDesire: To lead the way for others.

آپکا حاکم ستارہ مریخ ابتدائی ماہ آٹھویں گھر سے آغاز کرتے ہوئے 3 جنوری سے تمام ماہ کیلئے نویں چلا جائے تب نصیب یاوری کرنے کے مواقع مذہب اور روحانیت میں خاص لگاؤ بڑھے ایسے طالب علم حضرات جو کافی عرصہ سے اعلیٰ تعلیم کے صول کیلئے کوشاں ہوں تو اس ماہ نہ صرف کامیابی ملے بلکہ کوشش کرنے سے سکالرشپ بھی حاصل کرسکیں۔ بیرون ملک سفر کی خواہش رکھنے والے افراد بھی کوشش کرنے سے اس ماہ کامیاب ہوسکیں 10 جنوری چوتھے چاند گرہن جبکہ دسویں مشتری زحل دو اہم ستارے ہمراہ نصف ماہ شمس ہونے سے گرہن منفی اثرات اور بڑھ جائیں جبکہ کیتو بھی دسویں سے چوتھے ناظر رہے دوران گرہن صدقات وقفہ وقفہ سے ضرور دیں اور نفل نماز خسوف بھی ادا کریں۔ 26,25 جنوری مریخ عطارد تسدیس کام میں تیزی اور تکنیکی مہارت عزت و توقیر بڑھائے۔ 28,27 جنوری مریخ زہرہ تربیع جنس مخالف سے محتاط رہیں اور جلد بازی سے گریز کریں۔ 28 جنوری مریخ نیپچون تربیع صحت جسمانی کا خاص خیال رکھیں جبکہ حقیقت پسندی مفید ثابت ہو۔

**پہلا ھفتہ:** گھریلو معاملات خاص توجہ کے مستحق ہونگے۔ شراکتی کام منافع بخش رہیں گے۔ لمبے عرصے کیلئے سرمایہ کاری کرتے وقت اچھی طرح سوچیں اور تسلی کریں تاکہ بعد میں پچھتاوا نہ ہو۔ دوست مددگار رہیں گے۔ بیرون ملک مقیم دوست احباب' رشتہ دار رابطہ کرسکتے ہیں جس سے مالی فوائد ممکن ہوں گے۔ کسی اہم تقریب میں شرکت سے کاروباری منافع کا حصول ممکن ہو۔

**دوسرا ھفتہ:** صحت بہتر رہے گی اور دوستوں اور عزیزوں کیساتھ تعلقات بحال رہیں گے۔ سفر کا پروگرام بن سکتا ہے۔ محنت رنگ لائے گی اور اہم کام مکمل ہونے سے فائدہ ہوسکے گا۔ رشتے داروں کا تعاون رہے گا جس سے مسائل میں کمی ہوگی۔

**تیسرا ھفتہ:** محبت کے معاملات میں مصروفیت رہے گی اور قسمت کا ساتھ بھی رہے گا۔ اس کے علاوہ نصیب یاوری کرنے سے کاروباری معاملات میں بھی فائدہ ہوگا اور نامکمل کام کرسکیں گے جس کے باعث ذہنی بوجھ میں کمی آئے گی۔ کاروباری لین دین نفع بخش ثابت ہوگا۔ مشترکہ مفاد کے کاموں میں آپس میں مالی اختلافات و مسائل پیش آسکتے ہیں۔ انعامی سکیموں میں دلچسپی رکھنے والے حملی افراد کا نصیب یاوری کرسکے گا۔

**چوتھا ھفتہ:** شراکتی کاموں کو فروغ ملے گا اور کاروبار وسعت اختیار کرسکے گا۔ اساتذہ کا تعاون حاصل ہوگا جس سے بہت سے مسائل حل ہوسکیں گے۔ بیرون ملک سفر کا پروگرام بن سکتا ہے۔ روحانیت کے شوق میں اضافہ ہوسکے گا۔ تعلیمی امور میں کامیابی ہوگی۔ ملازمت سے متعلقہ امور میں ذمہ داریاں بڑھیں گی۔ ڈرائیونگ کرتے وقت محتاط رہیں۔

**سعد تواریخ:** 31,25,21,16,12,2 جنوری **نحس تواریخ:** 28,27,14,5 جنوری

# TAURUS

ثور

21April
21May

ستارہ: زہرہ ♀
حروف: ب۔و
دن: جمعہ
عدد: 6
رنگ: ہلکا نیلا یا سبز
پتھر: اوپل، سبز پکھراج

Element: Earth
RulingPlanet: Venus
Symbol: The Bull
YourStone: Emerald
LifePursuit: Emotional and financial security.
SecretDesire: To have a secure, happy and wealthy life/ marriage.

آپکا حاکم ستارہ زہرہ یکم یا 13 جنوری دسویں کیریئر کے گھر رہتے ہوئے عزت و توقیر کو بڑھانے کے علاوہ کیریئر میں آگے بڑھنے کے مواقع دلائے 14 تا 31 جنوری زہرہ گیارہویں شرفی گھر رہتے ہوئے سیاسی و سماجی پوزیشن مستحکم کرے جبکہ حلقہ احباب میں مخلص افراد کی شمولیت اور دیرینہ خواہشات کی تکمیل ممکنات میں سے ہو۔ 10 جنوری تیسرے چاند گرہن ہونے سے سفر سے گریز جبکہ عزیز و اقارب بہن بھائیوں سے تعلقات میں کشیدگی اس دوران دو نفل نماز خسوف اور صدقات لازمی ادا کریں۔ 17,16 جنوری زہرہ یورانس تسدیس ذہنی وہ تخلیقی صلاحیتیں نکھریں جبکہ منفرد خیالات کا اظہار ممکن ہو۔ 24,23 جنوری زہرہ مشتری تسدیس سیاسی و سماجی پوزیشن مستحکم فلاحی کاموں میں شمولیت بڑھے جبکہ اہم تقریبات میں نئے احباب مل سکیں۔ 28,27 جنوری زہرہ مریخ تربیع جذباتی فیصلے بغیر مشاورت کے بغیر نہ کریں۔ 29,28 جنوری زہرہ نیپچون قران عشق و محبت کے امور حساس جبکہ معاملات میں تاخیر سے پریشان نہ ہوں۔

**پہلا ھفتہ:** ناگہانی اخراجات پیش آسکتے ہیں۔ غیر اخلاقی یا غیر قانونی معاملات میں ملوث ہونے سے گریز کریں۔ زیارات یا بیرون ملک سفر کے خواہاں افراد کی خواہش پوری ہوسکے گی۔ سوشل یا رفاہی کاموں میں دلچسپی بڑھے گی۔ دوسروں کی بے وفائی کا صدمہ ہوسکتا ہے۔ رومانوی سلسلے مشکلات اور پریشانیوں کا شکار رہیں گے۔ اخراجات میں اضافے کا امکان ہے۔

**دوسرا ھفتہ:** زیادہ تر توجہ محبت سے متعلقہ معاملات پر رہے گی۔ جس کے باعث بہت سے دوسرے کام ادھورے رہ سکتے ہیں۔ جن کے باعث بعد میں احساس ہوگا۔ صحت متاثر ہوسکتی ہے لہٰذا محتاط رہیں۔ بیرون ملک مقیم دوست احباب رابطے میں رہیں گے اور مالی معاملات پر توجہ مرکوز رہے گی۔ خواہشات پوری ہونے سے انجانی خوشی محسوس ہوگی۔ اس ہفتے جو بھی نیا کام شروع کریں گے وہ آپ کی زندگی میں بہت اہمیت کا حامل ہوگا۔

**تیسرا ھفتہ:** دوستوں کا تعاون رہے گا۔ سیر و سیاحت کا پروگرام خوشگوار گزرے گا۔ مقاصد میں کامیابی ہوسکے گی۔ شریک حیات کا تعاون حاصل ہوگا جس سے گھریلو ماحول پرسکون رہے گا۔ کاروبار وسعت اختیار کرسکے گا اور آمدنی میں خاطر خواہ فائدہ کا امکان ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو اپنے فرائض میں غفلت سے پرہیز کرنا چاہیے، ورنہ ترقی کے امکانات طول پکڑ سکتے ہیں۔

**چوتھا ھفتہ:** نصیب یاوری کرنے سے بہت سے بگڑے ہوئے کام بن جائیں گے اور کاروباری سفر فائدہ مند رہے گا۔ روحانیت کے شوق کو فروغ حاصل ہوگا۔ دوست احباب کی وجہ سے پریشانی ہوسکتی ہے۔ صحت بہتر رہے گی۔ ہمسائیوں کا تعاون حاصل ہوگا۔ شریک حیات کا تعاون حاصل ہوگا۔ گھریلو مسائل کے باعث خواہ مخواہ کی ٹینشن رہے گی۔ بچوں کی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ شاپنگ کا پروگرام بن سکتا ہے۔

**سعد تواریخ:** 28,23,16,9,3 جنوری **نحس تواریخ:** 27,20,13,6 جنوری

# Gemini




ستارہ: عطارد
حروف: ق ک
دن: بدھ
عدد: 5
رنگ: پیلا یا ملے جلے
پتھر: عقیق سبز، زمرد، فیروزہ

Element: Air
RulingPlanet: Mercury
Symbol: The Twins
YourStone: Aquamarine
LifePursuit: To Explore a little bit of everything.
SecretDesire: To be ahead of the crowd.

آپکا حاکم ستارہ عطارد یکم یا 16 جنوری آٹھویں رہتے ہوئے قوت فیصلہ ناقص جبکہ دوران گفتگو الفاظ کا چناؤ سوچ سمجھ کر کریں۔ 17 تا 31 جنوری عطارد نویں رہتے ہوئے اعلیٰ تعلیم کے حصول میں کامیابی دلائے۔ 3,2 جنوری عطارد مشتری قران حالات کی مکمل تصویر کسی کرتے ہوئے مستحکم فیصلے عمل میں آسکیں تعلیم و تدریس کا شوق بڑھے۔ 9,8 جنوری عطارد نیپچون تسدیس تخیل کو حقیقت کا رنگ دینے کے لئے کی گئی کوشش بارآور ہوسکیں فنکارانہ صلاحیتیں نکھریں۔ وسعت نظری آسکے۔ 13,12 جنوری عطارد زحل قران مسائل کا مثبت حل اور سوچ میں پختگی آسکے تب ہی عطارد پلوٹو قران ہونے سے نفسیاتی مسائل بھی حل ہوسکیں 10 جنوری خانہ مال میں چاند گرہن ہونے سے مالی لین دین میں خاص احتیاط برتیں جبکہ گرہن کے منفی اثرات سے بچنے کیلئے دو نفل نماز خسوف ضرور ادا کریں۔ 19,18 جنوری عطارد یورانس تربیع ذہن پریشان اور بات چیت میں رکاوٹ کا اندیشہ رہے۔ لہٰذا خاص احتیاط برتیں۔ 26,25 جنوری عطارد مریخ تسدیس تجرباتی رویہ اور کام میں تیزی بہتر نتائج اخذ کر سکتے ہیں۔

**پہلا ہفتہ:** شراکتی ازدواجی اہم کاروباری وجذباتی امور آپ کی توقعات کے برعکس ہوں تو صبر و تحمل سے کام لیجئے۔ خوامخوہ کی غلط فہمیاں پیدا ہوسکتی ہیں۔ سنجیدہ نوعیت کے امور توجہ طلب رہیں گے۔ خواہاں افراد کو حسب منشاء ملازمت کے مواقع ملیں گے۔ نئے کاروباری معاہدوں پر کام کر سکیں گے۔ کاروباری اغراض و مقاصد کے تحت کئے گئے سفر فائدہ مند رہیں گے۔ حیثیت و شخصیت متاثر ہوسکتی ہے' محتاط رہئے۔

**دوسرا ہفتہ:** انعامی فوائد اور اولاد سے خوشی ملے گی۔ پیدا شدہ مسائل حل ہوسکیں گے۔ کسی بھی مسئلے کے حل میں مخلصین بزرگوں سے مشاورت ضرور لیں۔ حاسدین کی سرگرمیاں اچانک نقصان پہنچا سکتی ہیں۔ دوسروں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہونے سے ذہن منتشر رہے گا۔ کاروباری امور طے کرتے وقت محتاط رہیں۔ شخصیت میں نکھار آئے گا۔ کاروباری معاملات مسائل کا شکار رہیں گے۔

**تیسرا ہفتہ:** بہن بھائیوں کا تعاون رہے گا۔ بحث اور تکرار سے گریز کریں ورنہ لڑائی کی صورت پیش آسکتی ہے۔ جس کے باعث مسائل اور پریشانی میں اضافے کے سوا کچھ حاصل نہ ہوگا۔ مالی مسائل کا خاتمہ ہو سکے گا۔ لیکن بحث و تکرار سے گریز لازمی ہے ورنہ لڑائی جھگڑے کا اندیشہ ہے۔ رشتے داروں کے تعاون سے گھریلو مسائل کا خاتمہ ہوگا اور پریشانی میں کمی ہوگی۔ شریک حیات کا تعاون بھی رہے گا۔

**چوتھا ہفتہ:** سوچ مثبت ہونے سے بہت سے مسائل کا خاتمہ ہوگا۔ کاروباری معاملات ملتوی ہو سکتے ہیں۔ ملازمت سے متعلقہ معاملات حساس رہیں گے۔ بیرون ملک جانے کے خواہشمند افراد کی خواہش پوری ہو سکے گی۔ شراکتی کام منافع بخش رہیں گے۔ تخلیقی کاموں کو سراہا جائے گا۔ حاسدین زیر ہوسکیں گے۔ کاروباری معاملات تسلی بخش حد تک بہتر رہیں گے۔ کاروباری معاملات تسلی بخش حد تک بہتر رہیں گے۔ آمدن میں اضافہ کا امکان ہے۔

**سعد تواریخ:** 31,26,20,15,12,10,8,5,2 جنوری **نحس تواریخ:** 18,9 جنوری

# Cancer




ستارہ: قمر
حروف: ح ہ
دن: پیر
عدد: 2
رنگ: دودھیا
پتھر: درِ نجف، سفید مرجان

Element: Water
RulingPlanet: The Moon
Symbol: The Crab
YourStone: Moonstone
LifePursuit: Constant reassurance and intimacy.
SecretDesire: To feel safe (emotionally, spiritually, romantically and financially).

آپکا حاکم ستارہ چندرماں (قمر) ہر ماہ آپکا ستارہ شرفی اوجی عروجی تاریخوں سے گزرتے ہوئے آپکو سعادتیں دیتا ہے اور بالکل ایسے ہی ہر ماہ احتیاط طلب ایام بھی لاتا ہے جس میں صدقات اور احتیاط لازم ہے اس ماہ یہ ایام 19,18 اور 24,23 جنوری کو آئیں۔ بالخصوص آپکا حاکم 10 جنوری جب گرہن کی پوزیشن سے گزرے تو اس دوران ناقص ایام سے بچنے کے لئے دو نفل نماز خسوف ضرور ادا کریں اور وقفہ وقفہ سے صدقات تمام ماہ دیتے رہیں خانہ مال اور تیسرے کا حاکم شمس مشتری 11,10 جنوری قران کریں تو عزیز واقارب بہن بھائیوں کے ساتھ مشترکہ بنیادوں پر کئے گئے کام احتیاط طلب ہوں۔ 14,13 جنوری خانہ مال اور ساتویں کا مشترکہ حاکم شمس زحل قران کے باعث مشترکہ امور میں مالی فوائد کا حصول ممکنات میں سے ہو سکے۔

**پہلا ہفتہ:** مالی مسائل پیش آسکتے ہیں۔ سفر کا پروگرام بن سکتا ہے۔ اجنبی افراد سے محتاط رہیں۔ کاروباری امور میں خاطر خواہ فائدہ ممکن ہے اور کیریئر میں مزید بہتری ہو سکے گی۔ جذبات کا اظہار ہو سکے گا۔ مقاصد میں کامیابی کیلئے محنت ضروری ہے۔ بہتر نتائج حاصل ہوسکیں اور نئی چیزوں کا پتہ چل سکے گا۔ سفری امور میں احتیاط برتیں۔ دوسروں سے متاثر ہو سکتے ہیں۔ کیریئر سے متعلق امور توجہ کے حامل رہیں گے۔

**دوسرا ہفتہ:** سفر کے مواقع پیش آئیں گے جس کے باعث نصیب یاوری کر سکے گا اور درپیش شدہ مسائل حل ہوسکیں گے۔ غلط فہمیاں دور ہوسکیں گی۔ کاروبار وسعت اختیار کر سکے گا جس کے باعث مالی پوزیشن مزید مستحکم ہو سکے گی۔ زیادہ تر توجہ تخلیقی کاموں کی طرف رہے گی۔ آرٹ کے شعبہ میں دلچسپی بڑھے گی۔ گھر کی سجاوٹ کر سکیں گے۔ رشتے داروں کیساتھ تعلقات مستحکم رہیں گے۔

**تیسرا ہفتہ:** صحت بہتر ہو سکے گی اور گھریلو ماحول خوشگوار اور پرسکون رہے گا جس سے آپ اپنے آپ کو تر و تازہ محسوس کریں گے۔ خواہشات کے مطابق کام ہو سکے گا۔ اولاد کا ساتھ رہے گا۔ جس سے معروفیت میں کمی ہو سکے گی۔ ڈرائیونگ کے دوران محتاط رہیں اور غیر ذمہ دارانہ رویہ نہ اپنائیں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ مستحکم فیصلے کر سکیں گے۔

**چوتھا ہفتہ:** اس ہفتے کاموں کو فروغ ملے گا جس کے باعث آمدن میں اضافہ سے مالی مسائل اور پریشانیوں کا خاتمہ ہوگا۔ بہن بھائیوں کا تعاون رہے گا۔ جس سے گھریلو ماحول مزید خوشگوار ہو جائے گا۔ والدین کی صحت کا خاص خیال رکھئے۔ عزیز واقارب کیساتھ تعلقات مستحکم رہیں گے۔ مہمانوں کی آمد و رفت رہے گی۔ سیر و سیاحت کا پروگرام بن سکتا ہے۔ بچوں سے متعلقہ امور میں معروفیت رہے گی۔ رومانوی امور میں خوشی نصیب ہوگی۔ ذمہ داریوں اور فرائض میں خاص توجہ دیں۔ شریک کار سے تعاون کریں۔

**سعد تواریخ:** 31,30,25,21,20,16,15,12,6,2 جنوری **نحس تواریخ:** 28,17,14,9,5,3 جنوری

# Leo اسد

24July
23August

ستارہ: شمس
حروف: م
دن: اتوار
عدد: 1
رنگ: سنہرا، گولڈن
پتھر: یاقوت، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: The Sun
Symbol: The Lion
YourStone: Peridot
LifePursuit: To lead the way.
SecretDesire: To be a star.

آپکا حاکم ستارہ بادشاہ فلک شمس یکم تا 20 چھٹے نحس گھر ہونے کے سبب ملازمتی ذمہ داریوں میں کوتاہی نہ برتیں جبکہ صحت جسمانی کا خاص خیال رکھنے کی ضرورت جبکہ 25 تا 31 جنوری شمس ساتویں آجانے کے سبب قوت فیصلہ متاثر مخلص احباب کا تعاون برقرار رکھیں اور بغیر سوچے سمجھے کوئی بھی فیصلہ ہرگز نہ کریں۔ 8,7 جنوری شمس نیپچون تسدیس اخراجات میں کنٹرول کی ضرورت جبکہ مزاج میں حساسیت کا عنصر غالب رہے 10 جنوری بارہویں چاند گرہن ہونے سے حاسدین مخالفین اپنے بد ارادوں میں زیر ہو سکیں جبکہ ناگہانی اخراجات میں کنٹرول کی ضرورت رہے دوران گرہن دو نفل نماز خسوف لازمی ادا کریں تاکہ گرہن کے منفی اثرات سے محفوظ رہ سکیں۔ 11,10 جنوری ہی شمس عطارد قران ہونے کے سبب سفر وسیلہ ظفر جبکہ ذہنی قوت بڑھنے اور الفاظ میں اثر رہنے کے سبب عزت وتوقیر بڑھ سکے۔ 14,13 جنوری شمس پلوٹو اور شمس زحل قران کے سبب دوسروں سے صحت مند مقابلہ لیکن حدود میں رہتے ہوئے معاملات کی انجام دہی مفید رہے طبیعت میں صبر و تحمل اور حکام سے تعلقات وروابط بڑھ سکیں 24,23 جنوری شمس یورانس تربیع لوگوں کے بدلتے رویوں کو سمجھنے کی کوشش جبکہ کام کی مصروفیت کے سبب ذہنی ڈپریشن ہو سکے۔

**پہلا ہفتہ:** محققانہ وتخلیقی صلاحیتیں اُجاگر ہونے سے آپ کی زندگی کے روز وشب بدل سکتے ہیں۔ زمین، جائیداد کی خرید وفروخت، زراعت سے تعلق رکھنے والے اسدی افراد کا نفع اِس سال بڑھ جائیگا۔ مقاصد میں کامیابی حاصل ہو سکے گی۔ مشترکہ دورانیہ اہم شراکتی سلسلوں میں دانشمندانہ فیصلے کا طالب ہوگا۔ سوچ سمجھ کر مشاورت سے درست فیصلے کریں۔

**دوسرا ہفتہ** کاروباری امور حساس رہیں گے۔ کیریئر میں بہتری متوقع ہے۔ والدین بہتر راہنمائی کر سکیں گے۔ مخالفین کی ریشہ دوانیاں خانگی زندگی کو متاثر کر سکتی ہیں۔ انعامی سکیموں میں حد سے زیادہ حصہ لینا نقصان کا باعث ہو سکتا ہے۔ عزت ووقار میں اضافہ اور اساتذہ کا تعاون حاصل رہے گا۔ روحانیت کے شوق میں بتدریج اضافہ ہو سکے گا۔ خواہشات پوری ہو سکیں گی۔

**تیسرا ہفتہ** دوست نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ خواہشات پوری ہونے سے انجانی خوشی محسوس ہوگی۔ پیچیدہ مسائل حل ہونگے اور مالی پوزیشن میں بہتری کے امکان ہونگے۔ قسمت کا ساتھ رہے گا۔ جس سے شریک حیات اور شریک کار کے ساتھ تعلقات مستحکم رہیں گے اور غلط فہمیوں کے بادل چھٹ سکیں گے۔ معاملات محبت مزید بہتر ہونے سے آپ خود کو فریش محسوس کریں گے۔

**چوتھا ہفتہ:** گھریلو معاملات مسائل کا شکار رہیں گے لیکن غصے اور جذبات سے یہ مسائل حل نہ ہونگے بلکہ مزید بگڑیں گے۔ لہٰذا تحمل مزاجی سے کام لیں ورنہ لڑائی جھگڑے کا اندیشہ ہے۔ صحت متاثر ہو سکتی ہے۔ لہٰذا خوراک کا خاص خیال رکھیں۔ غصے اور جذبات پر قابو رکھئے اور صبر وتحمل سے کام لیں ورنہ لڑائی جھگڑے اور نقصان کا اندیشہ ہے۔ جلد بازی سے گریز کریں شراکتی کام مسائل کا شکار ہو سکتے ہیں۔

**سعد تواریخ:** 30,25,20,15,13,10,7,6 جنوری **نحس تواریخ:** 23,17,9,3 جنوری

# Virgo سنبلہ

24August
23September

ستارہ: عطارد
حروف: پ غ
دن: بدھ
عدد: 5
رنگ: پیلا
پتھر: زمرد، فیروزہ

Element: Earth
RulingPlanet: Mercury
Symbol: The Virgin
YourStone: Sapphire
LifePursuit: To do the right thing.
SecretDesire: To love and be loved in return.

آپکا حاکم ستارہ عطارد یکم تا 16 جنوری پانچویں رہتے ہوئے عشق ومحبت کے امور میں خاص تبدیلیاں رونما ہو سکیں جبکہ انداز گفتگو میں نرمی تعلقات میں پختگی لا سکے 17 تا 31 جنوری عطارد چھٹے رہتے ہوئے قوت فیصلہ میں پختگی کی ضرورت رہے جبکہ ملازمتی ذمہ داریاں نبھاتے وقت غفلت نہ برتیں اور مستحب افراد سے توقعات کی وابستگی پریشانیوں میں اضافے کا باعث بنے 3,2 جنوری عطارد مشتری قران مثبت سوچ اور مستحکم فیصلے حالات میں بہتری کا سبب بنے 9,8 جنوری عطارد نیپچون تسدیس وسعت نظری کے سبب تخیل کو حقیقت کا رنگ دے سکیں۔ 10 جنوری گیارہویں چاند گرہن ہونے کے سبب حلقہ احباب سے واسطہ امیدیں پوری نہ ہوں تو مایوسی کی بجائے دو نفل نماز خسوف ادا کریں اور صدقات ضرور دیں۔ 11,10 جنوری عطارد شمس قران ہونے سے سفر وسیلہ ظفر اور حالات میں کنٹرول حاصل کر سکیں 13,12 جنوری عطارد زحل قران مسائل کا مثبت حل اور معاملات میں سنجیدگی سے کئی ایک پیچیدہ امور بااحسن وصول حل ہو سکیں انہی ایام میں عطارد پلوٹو قران ہونے کے سبب معاملات زندگی میں بہتری لوگوں کے بدلتے رویے اور نفسیاتی مسائل حل ہوں 19,18 جنوری عطارد یورانس تربیع کے سبب ذہن پریشان اور سوچ محدود ہونے کے سبب پریشانی کا اندیشہ 26,25 جنوری عطارد مریخ تسدیس ایمانداری فرض شناسی کے سبب عزت وتوقیر بڑھے جبکہ کام میں تیزی اور مہارت آ سکے۔

**پہلا ہفتہ:** الفاظ کی ادائیگی سے پہلے اچھی طرح سوچ لیں تاکہ بعد میں پچھتاوا نہ ہو۔ صحت کا خیال رکھیں۔ مصروفیت میں کمی آئے گی۔ مسائل حل ہو سکیں گے۔ مالی پوزیشن مستحکم ہو سکے گی۔ والدین کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ آپ کی بات دوسروں پر اثر انداز ہو سکے گی۔ خیالات کا اظہار بہتر انداز میں کر سکیں گے۔ اہم معاملات پر گفتگو ہو سکے گی۔ رومانس کے لیے ماحول سازگار رہے گا۔

**دوسرا ہفتہ:** جس سے ذہن منتشر ہو سکتا ہے۔ تجرباتی رویہ رہے گا۔ تکنیکی معاملات میں دلچسپی بڑھے گی۔ تخلیقی صلاحیتیں اُبھر سکتی ہیں۔ اہم کاروباری معاہدے طے پا سکیں گے۔ غلط فہمیاں دور ہو سکیں گی۔ کام کی خوبصورتی کو سراہا جائے گا۔ جذبات وغصہ پر قابو رکھئے۔ سفر میں دلچسپی رہے گی۔ خود اعتمادی میں اضافہ کے باعث غلط فیصلے کر سکتے ہیں۔ کام ملتوی ہو سکتے ہیں۔ سوچ محدود رہ سکتی ہے۔

**تیسرا ہفتہ:** مالی پوزیشن کی بہتری کیساتھ گھریلو مسائل بھی حل ہو سکیں گے۔ اولاد راحت کا باعث ہوگی اور انعام وغیرہ یا پرائز بانڈ نکل سکتے ہیں۔ ملازمت سے متعلقہ معاملات احسن طور پر چل سکیں گے اور عزیزوں کی قربت حاصل رہے گی۔ ہمسائے تعاون کریں گے۔ نامکمل کام بخوبی انجام کو پہنچے گا۔ جس سے ڈپریشن میں کمی آئے گی۔ خواہشات کی تکمیل اور محبت سے متعلقہ معاملات میں خاطر خواہ فائدہ ہوگا۔

**چوتھا ہفتہ:** آپ کی سحر انگیز گفتگو دوسروں پر اثر انداز ہوگی جس سے آپ کی اہمیت میں اضافہ ہو سکے گا۔ دوستوں کا تعاون حاصل رہے گا۔ جذبات وغصے پر قابو پانے کی کوشش کیجئے ورنہ نقصان دہ ثابت ہوگا۔ بچے راحت کا باعث ہونگے۔ تقریب کا اہتمام کر سکتے ہیں۔ رشتے داروں کے تعاون سے گھریلو مسائل کا خاتمہ ہوگا اور پریشانی میں کمی ہوگی۔ شریک حیات کا تعاون بھی رہے گا۔ اندرون ملک سفر پیش آ سکتا ہے۔

**سعد تواریخ:** 31,26,20,15,12,10,8,5,2 جنوری **نحس تواریخ:** 18,9 جنوری

